# سلام

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک ۰ یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

آپ ختم المرسلیں ہیں — حاملِ شرعِ متیں ہیں
سبز گنبد کے مکیں ہیں — رحمۃ للعالمیں ہیں

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

وقت تھا کتنا سہانا — جب ہوا تشریف لانا
ہو کے خوش سارا زمانہ — گا رہا تھا یہ ترانہ

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

آئے وہ دن وہ مہینہ — جب ہمارا بھی سفینہ
چل پڑے سوئے مدینہ — یا مرادَ العاشقین

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

پوری یارب یہ دعا ہو — روبرو گنبد ہرا ہو
با ادب یہ سر جھکا ہو — اور زباں سے یوں ادا ہو

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

نزع ہو جس وقت طاری — آپ کی آئے سواری
دیکھتے ہی شکل پیاری — دور ہو تکلیف ساری

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

صوفیِ اعظم عاصی و بد — کیا کرے مدحِ محمد
ہے کوئی توصیف کی حد — حامد و محمود و احمد

یا نبی سلام علیک یا رسول سلام علیک — یا حبیب سلام علیک صلوات اللہ علیک

ھوالحی

# اورادِ قادریہؒ

تالیف منیف

حضرت غوث الثقلین **سیدنا شیخ عبد القادر جیلانی** رضی اللہ عنہ

## حصہ سوم

مع اردو ترجمہ

از


مولانا الحاج قاضی **سید شاہ اعظم علی صوفی** قادری

صدر کل ہند جمعیۃ المشائخ



اشاعت

سید الصوفیہ اکیڈیمی واقع تصوف منزل

قریب ہائیکورٹ حیدرآباد آندھراپردیش (الھند)

سلسلہ اشاعت دار التصنیف صوفیہ (۲۴۵)



نام کتاب : اوراد قادریہ (حصہ سوم)

مصنف : حضرت غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مترجم : مولانا الحاج قاضی سید شاہ اعظم علی صوفی قادری
صدر کل ہند جمعیۃ المشائخ

کتابت : مصطفیٰ سعید
فون نمبر 4572192, 4562636

طباعت : اویس گرافکس۔ حیدرآباد

اشاعت : سید الصوفیہ اکیڈیمی رجسٹرڈ۔ حیدرآباد

سنہ اشاعت : ۱۴۲۱ ہجری م ۲۰۰۰ عیسوی

بار اول : ایک ہزار

ہدیہ : تیس (۳۰) روپے

***********************

## کتاب ملنے کے پتے

۱) تصوف منزل 21-1-247 قریب ہائیکورٹ، حیدرآباد۔ فون 4562636

۲) 16-9-690 قریب پانی کی ٹانکی قدیم ملک پیٹ۔ حیدرآباد۔ فون 4550540

۳) ہلال پن اسٹور گلزار حوض و شاخ تالاب کٹہ روڈ حیدرآباد۔ فون 4566277

۴) اکسپرٹ کمپیوٹر گرافکس، دیوان دیوڑھی، حیدرآباد۔ فون 4572192

۵) ایشین ٹی کمپنی، روبرو سکندرآباد ریلوے اسٹیشن۔ سکندرآباد۔ فون 7703409

# پیش لفظ

حامدا ومصلیا

جنوری ۱۹۹۲ عیسوی میں والدی و مرشدی حضرت علامہ قاضی سید شاہ اعظم علی صوفی قادری ادام اللہ ظلہ ومجدہ کو جس وقت بغداد شریف میں حاضری کا شرف حاصل ہوا تھا اس موقع پر آپ کو جدنا حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے نقیب الاشراف حضرت پیر یوسف گیلانی علیہ الرحمہ نے اپنے الطاف کریمانہ کے ساتھ خصوصی طور پر کچھ تبرکات و کتب سے نواز تھا جن میں حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے زبان فیض ترجمان سے نکلے تسبیح و تحمید اور صلوٰۃ و سلام پر مشتمل دعائیہ کلمات اور رشحات بابرکات موسومہ "اوراد قادریہ" کا زیراکس بھی عنایت فرمایا جس کا صرف ایک ہی قلمی نسخہ کتب خانہ قادریہ بغداد میں محفوظ ہے اور جسکی کہیں سے اشاعت کی کوئی اطلاع نہیں۔ (۳۱۸) صفحات پر محیط اوراد قادریہ میں کوئی (۶۶) اوراد و احزاب شامل ہیں۔ اشاعت میں سہولت کی خاطر اوراد قادریہ کامل ایک وقت شائع کرنے کے بجائے ان کو چار حصوں میں تقسیم کیا گیا۔ کوئی (۱۶) متفرق اوراد پر مشتمل حصہ اول کو سب سے پہلے سید الصوفیہ اکیڈیمی رجسٹرڈ کے مکتبہ صوفیہ نے شائع کیا۔ اسکے بعد حصہ دوم بھی منظر عام پر آیا جو حضرت غوثیت مآب رضی اللہ عنہ کے روزمرہ وہ وظائف پر مشتمل ہے اور جو ایک ہفتہ کے سات دنوں میں سے ہر ایک دن کیلئے مختص ہے۔ اب الحمد للہ یہ حصہ سوم بھی شائع ہو کر آپ کے ہاتھوں میں آچکا ہے۔ جو حضور غوث الوریٰ رضی اللہ عنہ کے ان اوراد کا مجموعہ ہے جنھیں آپ نے ہر روز پنجوقتہ فرض نماز کے بعد اپنا معمول بنالیا تھا۔ حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کے لب حق آشنا سے نکلے متفرق دعائیہ کلمات پر مشتمل اوراد قادریہ کا آخری حصہ چہارم بھی انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد زیور طبع سے آراستہ ہو جائیگا۔

اوراد قادریہ کے ان چاروں حصوں کی یہ خصوصیت ہے کہ ہر حصہ میں عربی عبارت کے ساتھ ساتھ والد ماجد حضرت قاضی سید شاہ اعظم علی صوفی قادری دامت برکاتہم کا آسان سلیس اردو ترجمہ بھی شریک کردیا گیا ہے۔

یہ بات محتاج تعارف نہیں کہ قبل ازیں حضرت والد بزرگوار مد ظلہ نے اپنے جد پاک کی جن دیگر تصانیف عالیہ کے بھی تراجم فرمائے اور جو اشاعت بھی پاچکے ہیں وہ حسب ذیل ہیں :

| | |
|---|---|
| ۱) سر الاسرار عربی مع ترجمہ و تحشیہ نور الانوار | ۲) بشائر الخیرات عربی مع ترجمہ |
| ۳) دعاء بسملہ جیلانی مع ترجمہ | ۴) دعاء جلالہ جیلانی عربی مع ترجمہ |
| ۴) ورد جلالہ جیلانی عربی مع ترجمہ | ۶) مکتوبات غوث اعظم فارسی مع ترجمہ |

نسخہ ہٰذا کی مکمل کمپیوٹر کمپوزنگ، پروف ریڈنگ اور طباعت میں اخی المحترم قاضی سید شاہ مصطفیٰ علی صوفی قادری نے خصوصی دلچسپی لی اور کتاب کو خوب سے خوب تر بنانے میں بڑی جانفشانی سے کام لیا۔

علاوہ ازیں اوراد قادریہ کے اس حصہ سوم کی اشاعت میں انکلیشور، بلاری، کریم نگر اور حیدرآباد کے جن مخلصوں نے اپنی مساعی جمیلہ اور حسن تعاون کے ذریعہ اجر عظیم حاصل کیا ان میں قابل ذکر جناب محمد عطا قادری صاحب، جناب عبد المصطفیٰ صاحب، خطیب مولانا محمود الحسن قادری، جناب محمد حبیب خاں صاحب قادری اور الحاج کلیم قریشی صاحب وغیرہ ہیں۔ حق تعالیٰ ان سبکو شہنشاہ بغداد کے فیوض و برکات سے مالامال فرمائے آمین بجاہ سید المرسلین۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ الطاہرین واصحابہ اجمعین۔ فقط

مرقوم ۱۰ ر صفر المظفر ۱۴۲۱ھ م ۱۵ ر مئی ۲۰۰۰ء
تصوف منزل قریب ہائی کورٹ حیدرآباد

معتمد سید الصوفیہ اکیڈیمی
حافظ سید شاہ مرتضیٰ علی صوفی حیدر قادری
فاضل جامعہ نظامیہ ایم۔اے۔ (ریسرچ اسکالر) عثمانیہ

# ورد الفجر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝
مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ
عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَارَيْبَ فِيْهِ ج هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝
الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ مِمَّا
رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ
وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ج وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝
اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝
وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّ لَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ط مَنْ
ذَاالَّذِىْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ
وَ مَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَىْءٍ مِنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج
وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج
وَ هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ قَدْ تَّبَيَّنَ

# فجر کا وظیفہ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

سب تعریفیں اللہ کیلئے ہیں جو سارے جہانوں کا رب ہے ۔ نہایت مہربان رحم والا ہے۔ روز جزا کا مالک ہے۔ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں ہم کو سیدھے راستے پر چلا۔ راستہ ان کا جن پر تونے انعام فرمایا، نہ انکا جن پر غضب ہوا اور نہ گمراہوں کا۔ الف لام میم یہ ذیشان کتاب ہے۔ اس میں ذرا شک نہیں۔ یہ پرہیزگاروں کے لئے ہدایت ہے۔ وہ جو غیب پر ایمان لائے ہیں اور نماز صحیح صحیح ادا کرتے ہیں اور اس روزی سے جو ہم نے انہیں دی خرچ کرتے ہیں۔ اور (اے حبیب !) اور وہ جو اس پر ایمان لائے ہیں جو آپ پر اتارا گیا اور جو آپ سے پہلے اتارا گیا اور آخرت پر بھی یقین رکھتے ہیں وہی لوگ اپنے رب کی ہدایت پر ہیں اور وہی کامیاب ہیں اور تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ نہایت مہربان رحم والا ہے۔ اللہ وہ ہے جس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ زندہ ہے سب کو زندہ رکھنے والا ہے۔ اس کو نہ اونگھ آتی ہے اور نہ نیند۔ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اسی کا ہے۔ کون ہے جو اسکی اجازت کے بغیر اس کے پاس سفارش کرے۔ جو ان سے پہلے ہو اور جو ان کے بعد ہونے والا ہے وہ جانتا ہے۔ اور وہ اس کے علم سے کسی چیز کو نہیں گھیر سکتے مگر جتنا وہ چاہے۔ اسکی کرسی نے آسمانوں اور زمینوں کو سما رکھا ہے اور ان کی حفاظت اسکو

الرُّشْدُ مِنَ الغَيِّ ج فَمَن يَّكْفُرْ بالطَّاغُوْتِ وَ يُؤْمِنْ بِا
للّٰـهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ق لاَ انْفِصَامَ لَهَا ط
وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ O اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لا يُخْرِجُهُمْ
مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَى النُّوْرِ ط وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْآ اَوْلِيٰٓئُهُمُ
الطَّاغُوْتُ لا يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ط
اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ج هُمْ فِيْهَا خَالِدُوْنَ O شَهِدَ
اللّٰهُ اَنَّهٗ لآَ اِلٰهَ اِلاَّ هُوَ لا وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِماً
بِالْقِسْطِ ط لآَ اِلٰهَ اِلاَّ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ O اِنَّ
الدِّيْنَ عِنْدَاللّٰهِ الْاِسْلاَمُ قف وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ
اُوتُوا الْكِتٰبَ اِلاَّ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَ هُمُ الْعِلْمُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ وَ
مَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ O فَاِنْ
حَآجُّوْكَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ وَجْهِيَ لِلّٰهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ط وَ قُلْ
لِّلَّذِيْنَ اُوتُوا الْكِتٰبَ وَالْاُمِّيّٖنَ ءَاَسْلَمْتُمْ ط فَاِنْ اَسْلَمُوْا
فَقَدِ اهْتَدَوْا ج وَ اِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلاَغُ ط
وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ O اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ
السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى
الْعَرْشِ قف يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا لا وَّ
الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرَاتٍ بِاَمْرِهٖ ط اَلاَ لَهُ
الْخَلْقُ وَ الْاَمْرُ ط تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ O اُدْعُوْا رَبَّكُمْ

نہیں تھکاتی اور وہی سب سے بلند عظمت والا ہے۔دین میں کوئی زبردستی نہیں
ہے۔بیشک ہدایت گمراہی سے خوب واضح ہوگئی ہے توجو شیطان کا انکار کرے اور
اللہ کے ساتھ ایمان لائے تواس نے مضبوط حلقہ پکڑ لیاجو ٹوٹنے والا نہیں۔اور
اللہ تعالیٰ سب کچھ سننے والا جاننے والا ہے۔ اللہ ایمان والوں کا مددگار ہے انھیں
اندھیروں سے نور کی طرف نکال لے جاتا ہے ۔اور جنہوں نے کفر کیاان کے
ساتھی شیطان ہیں جو انہیں نور سے اندھیروں کی طرف نکال لے جاتے ہیں
یہی لوگ دوزخی ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔اللہ نے شہادت دی یہ کہ
بیشک اسکے سوا کوئی معبود نہیں اور فرشتوں نے اور اہل علم نے گواہی دی (کہ وہ)
انصاف قائم فرمانے والا ہے۔اس کے سوا کوئی معبود نہیں جو عزت والا حکمت والا
ہے بے شک اللہ کے نزدیک صرف اسلام ہی دین ہے۔اور نہیں جھگڑا کیا انہوں
نے جو اہل کتاب تھے مگر اسکے بعد کہ انہیں صحیح علم آ گیا تھا' یہ آپسی حسد کی وجہ
سے تھا۔اور جو اللہ کی آیتوں کا انکار کرے تو بیشک اللہ بہت جلد حساب لینے والا
ہے پھر اگر آپ سے جھگڑا کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ میں نے اللہ کے سامنے اپنا
سر جھکا دیا ہے اور جنہوں نے میری پیروی کی اور (کہئے) ان لوگوں سے جن کو
کتاب دی گئی اور ان انپڑھوں سے کہ کیا تم اسلام لائے پس اگر وہ اسلام لے آئیں
جب تو ہدایت پاگئے اور وہ منہ پھیر لیں تو آپکے ذمہ اتنا ہی تھا کہ آپ پیغام پہنچا
دیں۔اور اللہ اپنے بندوں کو خوب دیکھنے والا ہے۔بیشک تمہارا رب اللہ ہے جس
نے آسمانوں اور زمینوں کو چھ دنوں میں پیدا فرمایا پھر عرش پر متمکن ہوا رات سے
دن کو ڈھانکتا ہے اس حال میں کہ دن رات کو تیزی سے طلب کرتا ہے اور سورج

تَضَرُّعًا وَّ خُفْيَةً ط اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ O وَ لَا تُفْسِدُوْا
فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّ طَمَعًا ط اِنَّ
رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ O قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ
اَوِادْعُوا الرَّحْمٰنَ ط اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى
ج وَ لَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَ لَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ
سَبِيْلًا O وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ لَمْ يَكُنْ
لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِىٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرْهُ
تَكْبِيْرًا O اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِيْرًا O وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ حَمْدًا
كَثِيْرًا O وَ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ بُكْرَةً وَّ اَصِيْلًا O

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا O فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا O
فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا O اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ O رَبُّ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ وَ مَا بَيْنَهُمَا وَ رَبُّ الْمَشَارِقِ O اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ
الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ نِ الْكَوَاكِبِ O وَ حِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ
مَّارِدٍ O لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَ يُقْذَفُوْنَ مِنْ
كُلِّ جَانِبٍ O دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ O اِلَّا مَنْ
خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ O فَاسْتَفْتِهِمْ

اور چاند اور ستارے وہ سب اسکے حکم کے پابند ہیں۔ سن لو! پیدا کرنا اور حکم دینا
اسی کیلئے خاص ہے اللہ بڑی برکت والا ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے اپنے رب
سے گڑگڑاتے ہوے اور آہستہ آہستہ دعا کرو بے شک وہ حد سے بڑھنے والوں کو
دوست نہیں رکھتا اور زمین میں اسکی اصلاح کے بعد فساد نہ پھیلاؤ اور اس سے
ڈرتے ہوے اور امید کرتے ہوے دعا مانگو بیشک اللہ کی رحمت نیکو کاروں سے
قریب ہے۔ آپ فرمایئے یا اللہ کہکر پکارو یا رحمٰن کہکر پکارو جس نام سے اسے پکارو
اسکے سارے نام اچھے ہیں۔ اور نہ تو بلند آواز سے نماز پڑھو اور نہ اسے بالکل آہستہ
پڑھو اور ان دونوں کے درمیان راستہ تلاش کرو۔ اور آپ فرمایئے سب تعریفیں
اللہ کے لئے ہیں۔ جس نے کسی کو اپنا بیٹا نہیں بنایا اور جسکا حکومت و فرنانروائی میں
کوئی شریک نہیں اور درماندگی میں اسکا کوئی مددگار نہیں ہے اور اسکی بڑائی بیان
کرو، کمال درجہ کی بڑائی۔ اور سب تعریفیں اللہ کیلئے ہیں بہت سی تعریفیں اور اللہ
پاک ہے اور صبح وشام اسی کی تعریفوں کے ساتھ ہیں۔

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

قسم ہے پرے باندھکر کھڑے ہونے والوں کی۔ پھر خوب
جھڑکنے والوں کی پھر قرآن کی تلاوت کرنے والوں کی کہ تمہارا معبود ایک ہی
ہے۔ جو آسمانوں اور زمینوں کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اسکا مالک ہے اور
مشرقوں کا مالک ہے۔ بیشک ہم نے آسمان دنیا کو ستاروں کی زینت سے آراستہ کیا
اور ہر سرکش شیطان سے اسے محفوظ کر دیا ہے۔ وہ کان لگا کر عالم بالا کی باتوں
کو نہیں سن سکتے اور ان پر ہر طرف سے، ان کو بھگانے کیلئے پتھراؤ کیا جاتا ہے اور

اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُ بِكَ وَ اَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ وَ اَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ وَ اَتَضَرَّعُ اِلَيْكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰى ۝

هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ جل جلالہ ۝ اَلرَّحْمٰنُ جل جلالہ ۝

اَلرَّحِيْمُ جل جلالہ ۝ اَلْمَلِكُ جل جلالہ ۝ اَلْقُدُّوْسُ جل جلالہ ۝

اَلسَّلَامُ جل جلالہ ۝ اَلْمُؤْمِنُ جل جلالہ ۝ اَلْمُهَيْمِنُ جل جلالہ ۝

اَلْعَزِيْزُ جل جلالہ ۝ اَلْجَبَّارُ جل جلالہ ۝ اَلْمُتَكَبِّرُ جل جلالہ ۝

اَلْخَالِقُ جل جلالہ ۝ اَلْبَارِئُ جل جلالہ ۝ اَلْمُصَوِّرُ جل جلالہ ۝

اَلْغَفَّارُ جل جلالہ ۝ اَلْقَهَّارُ جل جلالہ ۝ اَلْوَهَّابُ جل جلالہ ۝

اَلرَّزَّاقُ جل جلالہ ۝ اَلْفَتَّاحُ جل جلالہ ۝ اَلْعَلِيْمُ جل جلالہ ۝

انکے لئے دائمی عذاب ہے ۔ مگر جو شیطان کچھ جھپٹ لینا چاہتا ہے تو اس کا تیز شعلہ تعاقب کرتا ہے ۔ پس آپ ان سے پوچھئے کہ ایا وہ خلقت کے اعتبار سے زیادہ مضبوط ہیں یا وہ جنھیں ہم نے پیدا فرمایا۔ بے شک ہم نے انھیں لیس دار کیچڑ سے پیدا کیا ہے۔ اے جن اور انسان کے گروہ ! اگر تم میں طاقت ہے کہ تم آسمانوں اور زمینوں کی سرحدوں سے نکل بھاگو تو نکل کر بھاگ جاؤ۔ بجز سلطان کے تم نہیں نکل سکتے پس تم اپنے رب کی کن کن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے تم پر آگ کا شعلہ اور دھواں بھیجا جائیگا پھر تم اپنا بچاؤ بھی نہ کر سکو گے تو تم اپنے رب کی کن کن نعمتوں کو جھٹلاؤ گے۔

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

اے اللہ ! بیشک میں تیری پناہ مانگتا ہوں اور تجھ ہی سے مانگتا ہوں اور تیری جانب ہی متوجہ ہوتا ہوں اور تیری جناب میں گڑگڑاتا ہوں تیرے بہترین ناموں کے وسیلے سے۔ وہ اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں اسکی بڑی شان ہے نہایت مہربان۔ رحم والا ۔ بادشاہ ۔ بہت پاک ۔

سلامتی والا ۔ امان دینے والا ۔ نگہبان ۔

عزت والا ۔ تسلط والا ۔ تکبر والا ۔

بنانے والا ۔ پیدا کرنے والا ۔ صورت بنانے والا ۔

بہت بخشنے والا ۔ بہت قہر والا ۔ بہت نوازنے والا ۔

رزق دینے والا ۔ کھولنے والا ۔ علم والا ۔

تنگی دینے والا ۔ کشادگی دینے والا۔ پست کرنے والا ۔

اَلْقَابِضُ جل جلالہ O اَلْبَاسِطُ جل جلالہ O اَلْخَافِضُ جل جلالہ O
اَلرَّافِعُ جل جلالہ O اَلْمُعِزُّ جل جلالہ O اَلْمُذِلُّ جل جلالہ O
اَلسَّمِيْعُ جل جلالہ O اَلْبَصِيْرُ جل جلالہ O اَلْحَكَمُ جل جلالہ O
اَلْعَدْلُ جل جلالہ O اَللَّطِيْفُ جل جلالہ O اَلْخَبِيْرُ جل جلالہ O
اَلْحَلِيْمُ جل جلالہ O اَلْعَظِيْمُ جل جلالہ O اَلْغَفُوْرُ جل جلالہ O
اَلشَّكُوْرُ جل جلالہ O اَلْعَلِىُّ جل جلالہ O اَلْكَبِيْرُ جل جلالہ O
اَلْحَفِيْظُ جل جلالہ O اَلْمُقِيْتُ جل جلالہ O اَلْحَسِيْبُ جل جلالہ O
اَلْجَلِيْلُ جل جلالہ O اَلْكَرِيْمُ جل جلالہ O اَلرَّقِيْبُ جل جلالہ O
اَلْمُجِيْبُ جل جلالہ O اَلْوَاسِعُ جل جلالہ O اَلْحَكِيْمُ جل جلالہ O
اَلْوَدُوْدُ جل جلالہ O اَلْمَجِيْدُ جل جلالہ O اَلْبَاعِثُ جل جلالہ O
اَلشَّهِيْدُ جل جلالہ O اَلْحَقُّ جل جلالہ O اَلْوَكِيْلُ جل جلالہ O
اَلْقَوِىُّ جل جلالہ O اَلْمَتِيْنُ جل جلالہ O اَلْوَلِىُّ جل جلالہ O
اَلْحَمِيْدُ جل جلالہ O اَلْمُحْصِى جل جلالہ O اَلْمُبْدِئُ جل جلالہ O
اَلْمُعِيْدُ جل جلالہ O اَلْمُحْيِى جل جلالہ O اَلْمُمِيْتُ جل جلالہ O
اَلْحَىُّ جل جلالہ O اَلْقَيُّوْمُ جل جلالہ O اَلْوَاجِدُ جل جلالہ O
اَلْمَاجِدُ جل جلالہ O اَلْوَاحِدُ جل جلالہ O اَلْاَحَدُ جل جلالہ O
اَلصَّمَدُ جل جلالہ O اَلْقَادِرُ جل جلالہ O اَلْمُقْتَدِرُ جل جلالہ O

بلند کرنے والا ۔ عزت دینے والا ۔ ذلت دینے والا ۔

سننے والا ۔ دیکھنے والا ۔ فیصلہ کرنے والا ۔

انصاف کرنے والا ۔ لطف والا ۔ ہر چیز سے خبردار ۔

حلم والا ۔ عظمت والا ۔ بخشنے والا ۔

شکر کی قدر کرنے والا ۔ بلند مرتبہ ۔ بہت بڑا ۔

بڑا نگہبان ۔ قوت دینے والا ۔ کفایت کرنے والا ۔

جلال والا ۔ کرم والا ۔ نگاہ رکھنے والا ۔

قبول کرنے والا ۔ فراخی والا ۔ حکمت والا ۔

دوست رکھنے والا ۔ بزرگی والا ۔ رسول بھیجنے والا ۔

گواہ ۔ سچا ۔ کارساز ۔

قوت والا ۔ مضبوط ۔ مددگار ۔

تعریف والا ۔ گھیرنے والا ۔ ابتداء کرنے والا ۔

لوٹانے والا ۔ زندگی دینے والا ۔ موت دینے والا ۔

ہمیشہ زندہ ۔ ہمیشہ قائم ۔ پانے والا ۔

بزرگی والا ۔ اکیلا ۔ یکتا ۔

بے نیاز ۔ قدرت والا ۔ قدرت دینے والا ۔

آگے کرنے والا ۔ پیچھے کرنے والا ۔ سب سے پہلا ۔

سب سے پچھلا ۔ آشکار ۔ پوشیدہ ۔

وارث ۔ سب سے بلند ۔ بھلائی کرنے والا ۔

اَلْمُقَدِّمُ جل جلالہ ○ اَلْمُؤَخِّرُ جل جلالہ ○ اَلْاَوَّلُ جل جلالہ ○

اَلْاٰخِرُ جل جلالہ ○ اَلظَّاهِرُ جل جلالہ ○ اَلْبَاطِنُ جل جلالہ ○

اَلْوَالِیْ جل جلالہ ○ اَلْمُتَعَالِیْ جل جلالہ ○ اَلْبَرُّ جل جلالہ ○

اَلتَّوَّابُ جل جلالہ ○ اَلْمُنْتَقِمُ جل جلالہ ○ اَلْمُنْعِمُ جل جلالہ ○

اَلْعَفُوُّ جل جلالہ ○ اَلرَّءُوْفُ جل جلالہ ○ مَالِكُ الْمُلْكِ جل جلالہ ○

ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ جل جلالہ ○ اَلرَّبُّ جل جلالہ ○

اَلْمُقْسِطُ جل جلالہ ○ اَلْجَامِعُ جل جلالہ ○ اَلْغَنِیُّ جل جلالہ ○

اَلْمُغْنِیْ جل جلالہ ○ اَلْمُعْطِیْ جل جلالہ ○ اَلْمَانِعُ جل جلالہ ○

اَلضَّارُّ جل جلالہ ○ اَلنَّافِعُ جل جلالہ ○ اَلنُّوْرُ جل جلالہ ○

اَلْهَادِیْ جل جلالہ ○ اَلْبَدِیْعُ جل جلالہ ○ اَلْبَاقِیْ جل جلالہ ○

اَلْوَارِثُ جل جلالہ ○ اَلرَّشِیْدُ جل جلالہ ○ اَلصَّبُوْرُ جل جلالہ ○

هُوَاللّٰهُ الْوَاحِدُ الْاَحَدُ الْفَرْدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ○ لَمْ یَلِدْ وَ لَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ○ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی وَالصِّفَاتِ الْعُلْیَا ○ وَلَهُ الْمَثَلُ الْاَعْلٰی وَلَهٗ مَافِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ وَهُوَالْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ○ لَیْسَ كَمِثْلِهٖ شَیْءٌ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ○ لَا تُدْرِكُهُ

بہت توبہ قبول کرنے والا ۔ بدلہ لینے والا۔ نعمت دینے والا۔
معاف کرنے والا ۔ بہت مہربان ۔ سارے ملکوں کا مالک
بزرگی اور انعام والا ۔ پالنے والا ۔
انصاف کرنے والا ۔ جمع کرنے والا ۔ بے پروا ۔
بے پرواہ کرنے والا ۔ عطا کرنے والا ۔ باز رکھنے والا۔
ضرر پہنچانے والا ۔ نفع دینے والا ۔ روشنی والا۔
ہدایت دینے والا ۔ نیا پیدا کرنے والا ۔ ہمیشہ رہنے والا ۔
مالک ۔ رہنمائی کرنے والا ۔ بڑا تحمل والا ۔

وہی اللہ ہے جو اکیلا ہے ' یکتا ہے تنہا ہے بے نیاز ہے جس نے نہ بیوی اختیار کی اور نہ بیٹا ' نہ اسکی کوئی اولاد ہے اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ کوئی اسکا ہمسر ہے۔ اسی کے بہترین نام اور بلند صفتیں ہیں اور اسی کی ایسی ہی اعلی شان ہے اور آسمانوں اور زمینوں میں جو کچھ ہے وہ سب اسی کا ہے اور وہ عزت والا حکمت والا ہے۔ اس کی جیسی کوئی چیز نہیں اور وہ سننے والا دیکھنے والا ہے آنکھیں اسے احاطہ نہیں کرتیں اور سب آنکھیں اسکے احاطہ میں ہیں اور وہی لطف والا اور خبردار ہے وہی اول اور آخر اور آشکار اور پوشیدہ اور وہی ہر چیز کا علم رکھتا ہے ۔ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اس پر جو ہماری طرف اترا اور جو کچھ ابراھیم اور اسمعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور ان کی اولاد پر اتارا گیا اور ان کے رب کے پاس سے جو موسیٰ وعیسیٰ کو عطا کیا گیا اور جو باقی نبیوں کو عطا فرمایا گیا ان سب پر۔ ہم ان میں کسی پر ایمان میں فرق نہیں

الْاَبْصَارُ وَ هُوَيُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَ هُوَ اللَّطِيْفُ
الْخَبِيْرُ ○ هُوَالْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ
بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِيْمٌ ○ اٰمَنَّابِاللّٰهِ وَمَا اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَا اُنْزِلَ
اِلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ اِسْمٰعِيْلَ وَ اِسْحٰقَ وَ يَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ
وَمَا اُوْتِیَ مُوْسٰی وَعِيْسٰی وَمَا اُوْتِیَ النَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ
لَانُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ وَ نَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ○
رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ
الشّٰهِدِيْنَ ○ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَ كُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ
وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَبِالْقَدَرِ خَيْرِهٖ وَ شَرِّهٖ حُلْوِهٖ وَ مُرِّهٖ
مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى ○ رَبَّنَا اٰمَنَّا بِكَ وَ بِاَسْمَآئِكَ وَصِفَاتِكَ وَ مَا
اَنْتَ بِهٖ مَوْصُوْفٌ فِیْ عُلُوِّ ذَاتِكَ كَمَا يَنْبَغِیْ لِجَلَالِ
وَجْهِكَ وَمَآ اَنْتَ لَهٗ اَهْلٌ فِیْ عَظِيْمِ رُبُوْبِيَّتِكَ وَ كَمَا
هُوَاللَّائِقُ بِكَ فِیْ كَمَالِ اُلُوْهِيَّتِكَ اٰمَنَّابِكَ وَ بِكُتُبِكَ وَ
رُسُلِكَ وَ بِمُحَمَّدٍ ﷺ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَبِمَا جَآءَ بِهٖ مِنْ
عِنْدِكَ ○ وَ عَلٰى مُرَادِكَ وَمُرَادِ رَسُوْلِكَ وَ كَمَا تُحِبُّ
وَتَرْضٰی ○ وَعَلٰى مَا هُوَ فِیْ عِلْمِكَ الْاَعْلٰى ○ يَا عَالِمَ
السِّرِّ وَاَخْفٰى ○ يَا قَيُّوْمَ الْاَرْضِ وَ السَّمَآءِ ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّا

کرتے اور ہم اللہ کے حضور سر جھکائے ہوئے ہیں۔ اے ہمارے رب ! ہم اس پر ایمان لائے جو تو نے اتارا اور رسولوں کے تابع ہوئے۔ تو ہمیں حق پر گواہی دینے والوں میں لکھ لے۔ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اسکے فرشتوں پر اور اسکی کتابوں پر اور اسکے رسولوں پر اور قیامت پر اور اللہ تعالی کی طرف سے ہونے والی ہر بھلائی اور ہر برائی اور حلاوت اور تلخی کی تقدیر پر۔ اے ہمارے رب ہم ایمان لائے تجھ پر اور تیرے ناموں پر اور تیری صفات پر اور اس شان پر جس سے تیری ذات کی بلندی متصف ہے ۔ جو تیری ذات کے جلال کے شایان ہے اور اس پر جو تیری عظیم ربوبیت کے موافق ہے اور اس پر جو تیری الوہیت کے کمال میں تیرے لائق ہو ہم ایمان لائے تجھ پر اور تیری کتابوں پر اور تیرے رسولوں پر اور تیرے بندے اور تیرے رسول حضرت محمد ﷺ پر اور جو کچھ تیرے پاس سے آپ پر آیا اس پر۔ اور تیری مراد پر اور تیرے رسول کی مراد پر اور جیسا تو پسند کرتا ہے اور راضی ہے۔ اور اس پر جو تیرے اعلی علم میں ہے۔ اے راز اور پوشیدہ باتوں کے جاننے والے' اے زمین اور آسمانوں کو قائم کرنے والے' اے اللہ ! بے شک ہم عاجز و قاصر (بندے) ہیں اور کج روی اور ذلت سے نجات کے لئے ہم تیری جانب رجوع ہیں۔ قول' فعل اور عمل کے بارے میں تو نے جو بھی حکم دیا ہم اسکی تعمیل کرنے والے ہیں۔ پس اللہ کیلئے ہر برتری ہے جو بادشاہ ہے حق ہے اسکے سوا کوئی معبود نہیں وہ عرش کریم کا رب ہے۔ پاکی اور برتری ہے اسکو ان کی باتوں سے۔ نئے آسمانوں اور زمین کا بنانے والا اسکو بچہ کہاں سے ہو حالانکہ اسکو بیوی نہیں اور اس

عَاجِزُوْنَ قَاصِرُوْنَ بُرَآءُ اِلَيْكَ مِنَ الزَّيْغِ وَالذَّلَلِ O مُطِيْعُوْنَ لِمَا اَمَرْتَ بِهٖ مِنْ قَوْلٍ وَّ فِعْلٍ وَّ عَمَلٍ O فَتَعَالَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ O سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ O بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَلَمْ تَكُنْ لَّهٗ صَاحِبَةٌ وَ خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ O اَللّٰهُمَّ فَاَحْيِنَا عَلٰى ذٰلِكَ وَ اَمِتْنَا عَلٰى ذٰلِكَ وَابْعَثْنَا عَلٰى ذٰلِكَ O وَ اهْدِنَا الْحَقَائِقِ ذٰلِكَ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ O يَا مَنْ هُوَ الْاَوَّلُ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ وَالْاٰخِرُ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ O وَالظَّاهِرُ فَوْقَ كُلِّ شَيْءٍ O وَالْبَاطِنُ دُوْنَ كُلِّ شَيْءٍ O وَالْقَاهِرُ فَوْقَ كُلِّ شَيْءٍ O يَا نُوْرَ الْاَنْوَارِ O يَا عَالِمَ الْاَسْرَارِ O يَا مُدَبِّرَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ O يَا مَلِكُ يَا عَزِيْزُ يَا قَهَّارُ O يَا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ O يَا غَفَّارُ يَا عَلَّامَ الْغُيُوْبِ O يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ O يَا سَتَّارَ الْعُيُوْبِ O يَا غَفَّارَ الذُّنُوْبِ O اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ السَّيِّدِ الْكَامِلِ الْفَاتِحِ الْخَاتِمِ نُوْرِكَ الْمُبِيْنِ وَ رَسُوْلِكَ الصَّادِقِ الْاَمِيْنِ O اَللّٰهُمَّ وَاٰتِهِ الْفَضِيْلَةَ وَالْوَسِيْلَةَ وَالشَّفَاعَةَ

نے ہر چیز پیدا کی اور وہ ہر چیز کو جانتا ہے۔اے اللہ ! پس ہم کو اس پر زندہ رکھ اور ہمکو اسی پر موت دے اور اسی پر ہم کو اٹھا اور اسکی حقیقتوں کی ہدایت دے اۓ سارے جہانوں کے رب اے وہ ذات جو ہر چیز سے پہلے ہے اور ہر چیز کے آخر میں ہے۔اور جو ہر چیز سے زیادہ روشن۔اور ہر چیز سے مخفی در مخفی اور ہر چیز پر بلند۔ اے روشنیوں والے ' اے چھپے رازوں کو جاننے والے' اے شب و روز کی تدبیر کرنے والے ' اے پادشاہ اے عزت والے' اے قہر والے' اے رحم والے' اے دوست رکھنے والے' اے بخشنے والے' اے غیبوں کے جاننے والے' اے دلوں کو پلٹنے والے' اے عیبوں کو ڈھانکنے والے' اے گناہوں کو بخشنے والے' اے اللہ! ہمارے سردار تیرے بندے اور تیرے رسول محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیج کہ سردارِ کامل فاتحِ خاتم تیرے روشن نور اور تیرے سچے اور امانت والے رسول ہیں۔ اے اللہ ! اور آپ کو فضیلت اور وسیلہ اور شفاعت عطا فرما اور آپ کو مقام محمود پر فائز فرما جسکا کہ تو نے آپ سے وعدہ کیا ہے۔جو پسندیدہ شفاعت کرنے والے ہیں۔اور برگزیدہ رسول ہیں اے اللہ ! آپ پر اور آپ کی آل پر درود بھیج جیسا کہ تو نے ابراھیم (علیہ السلام) پر اور ابرھیم (علیہ السلام) کی آل پر درود بھیجا اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور آپکی آل پر برکت بھیج جیسا کہ تو نے ابراھیم (علیہ السلام) اور ابرھیم (علیہ السلام) کی آل پر سارے جہانوں میں درود بھیجا بیشک تو بڑی تعریف و بزرگی والا ہے۔تیری مخلوق کی تعداد اور تیری ذات کی خوشنودی کے برابر اور تیرے عرش کے وزن اور تیرے کلمات کی سیاہی کے برابر آپ پر اور آپ کی آل اور آپ کے تمام

وَابْعَثْہُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ ٥ اَلشَّفِیْعُ الْمُرْتَضٰی ٥ وَالرَّسُوْلُ الْمُجْتَبٰی ٥ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلَیْہِ وَ عَلٰی اٰلِہٖ کَمَاصَلَّیْتَ عَلٰی (سَیِّدِنَا) اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ (سَیِّدِنَا) اِبْرَاھِیْمَ وَ بَارِکْ عَلٰی (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی (سَیِّدِنَا) اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ (سَیِّدِنَا) اِبْرَاھِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ٥ عَدَدَ خَلْقِکَ وَ رِضَا نَفْسِکَ وَ زِنَۃَ عَرْشِکَ وَ مِدَادَ کَلِمٰتِکَ وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَ صَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَ سَلِّمْ تَسْلِیْماً کَثِیْرًا ٥ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ بِاَسْمَآئِکَ الْحُسْنٰی وَ صِفَاتِکَ الْعُلْیَا ٥ وَکَلِمٰتِکَ التَّآمّٰاتِ وَ بِکُتُبِکَ الْمُنْزَلَۃِ وَبِکِتٰبِکَ الْعَزِیْزِ وَبِسَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ عَبْدِکَ وَ رَسُوْلِکَ یَارَبَّ الْاَرْبَابِ٥ یَا مُنَزِّلَ الْکِتٰبِ ٥ یَا سَرِیْعَ الْحِسَابِ یَا مَنْ اِذَا دُعِیَ بِہٖ اَجَابَ یَا رَحِیْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا قَرِیْبُ یَا مُجِیْبُ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ٥ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّ فِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّ قِنَا عَذَابَ النَّارِ ٥ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ الْھُدٰی وَ التُّقٰی وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰی وَ نَعُوْذُ بِکَ مِنْ جَھْدِ الْبَلَآءِ وَدَرْکِ الشَّقَآءِ

صحابہ پر خوب اور کثرت سے سلام بھیج۔اے اللہ !بے شک ہم تجھ سے مانگتے ہیں تیرے بہترین ناموں اور بلند صفتوں اور تیرے تمام کلمات اور تیری اتاری گئی کتابوں اور تیری عزت والی کتاب کے ساتھ اور ہمارے سردار محمد ﷺ کے وسیلہ سے جو تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں اے پالنے والوں کے پالنے والے۔اے کتاب اتارنے والے اے تیزی سے حساب کرنے والے اے وہ ذات کہ جب دعا کی جائے تو اسکے ساتھ قبول فرمائے اے رحم والے اے نہایت مہربان اے قریب اے قبول کرنے والے اے مہربان اے محسن اے بزرگی اور انعام والے اے ہمیشہ زندہ اے ہمیشہ قائم اے ہمارے رب دنیا میں بھلائی اور آخرت میں بھلائی عطا فرما اور عذابِ دوزخ سے بچا۔اے اللہ!بیشک ہم تجھ سے ہدایت اور پرہیزگاری اور معافی اور تونگری مانگتے ہیں اور بلا کے امتحان اور بدبختی کے احساس اور قضاء کے فساد اور خرابی پر دشمنوں کی خوشی سے ہم تیری پناہ مانگتے ہیں۔اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے جلد از جلد ہر وہ بھلائی مانگتے ہیں جسکو ہم جانتے ہیں اور جسکو ہم نہیں جانتے تیرے لئے ہی سب تعریف ہے اور تو ہی مددگار ہے اور تجھ پر ہی بھروسہ ہے اور گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت تجھ ہی سے ہے۔ اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے وہ بھلائی مانگتے ہیں جسے تیرے بندے اور تیرے نبی ہمارے سردار محمد ﷺ نے مانگا تھا۔اور ہم اس برائی سے تیری پناہ مانگتے ہیں جسکی تجھ سے تیرے بندے اور تیرے نبی ہمارے سردار محمد ﷺ نے پناہ مانگی تھی۔اے اللہ ! تو میرا رب ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں مجھے تو نے ہی پیدا فرمایا اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں تیرے ساتھ کئے

وَسُوْٓءِ الْقَضَآءِ وَ شَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ
مِنَ الْخَيْرِكُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَ اٰجِلِهٖ مَاعَلِمْنَا مِنْهُ وَ مَالَمْ نَعْلَمْ لَكَ
الْحَمْدُ وَ اَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَ عَلَيْكَ التُّكْلَانُ ۝ وَ لَا حَوْلَ وَلَا
قُوَّةَ اِلَّا بِكَ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَاسَئَلَكَ مِنْهُ عَبْدُكَ
وَ نَبِيُّكَ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ ۝ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا
اسْتَعَاذَكَ مِنْهُ عَبْدُكَ وَ نَبِيُّكَ سَيِّدُنَا مُحَمَّدٌ ﷺ ۝ اَللّٰهُمَّ
اَنْتَ رَبِّىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِىْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَ اَنَا عَلٰى عَهْدِكَ
وَوَعْدِكَ مَااسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ صَنَعْتُ اَبُوْٓءُ لَكَ
بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَاَبُوْٓءُ بِذَنْبِىْ فَاغْفِرْلِىْ ذُنُوْبِىْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ
الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ يَا غَفُوْرُ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ
صُحْبَةَ الْخَوْفِ وَ غَلَبَةَ الشَّوْقِ وَ ثَبَاتَ الْعِلْمِ وَدَوَامَ
الْفِكْرِ وَ نَسْئَلُكَ بِسِرِّ الْاَسْرَارِ الْمَانِعِ مِنَ الْاَضْرَارِ حَتّٰى
لَا يَكُوْنَ لَنَا مَعَ الذُّنُوْبِ وَالْعُيُوْبِ قَرَارٌ ۝ وَثَبِّتْنَا
وَاهْدِنَا لِلْعِلْمِ وَالْعَمَلِ وَ زَيِّنَّا بِهٰذِهِ الْكَلِمٰتِ الَّتِىْ
بَسَطْتَهَا عَلٰى لِسَانِ رَسُوْلِكَ (سَيِّدِنَا) مُحَمَّدٍ ﷺ
وَابْتَلَيْتَ بِهِنَّ (سَيِّدَنَا) اِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلَكَ عَلَيْهِ السَّلَامُ
فَاَتَمَّهُنَّ فَقُلْتَ اِنِّىْ جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ اِمَامًا قَالَ وَمِنْ

گئے عہد اور وعدہ پر اپنی سکت کے برابر قائم ہوں میں اس شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں جو میں نے اپنے پر تیری نعمت کے باوجود اختیار کیا اور میرے گناہوں کے سبب پس میرے گناہوں کو بخشدے پس بیشک تیرے سوائے کوئی بھی گناہوں کو نہیں بخشتا۔اے بخشنے والے اے اللہ ! بے شک میں تجھ سے مانگتا ہوں خوف کا ساتھ اور شوق کا غلبہ اور علم میں استواری اور فکر میں ہیشگی اور ہم تجھ سے مانگتے ہیں رازوں کا راز جو نقصانات کیلئے رکاوٹ ہو یہاں تک کہ ہمارے گناہوں اور عیبوں کا ساتھ باقی نہ رہے۔اور ہم کو ثابت قدم رکھ اور ہمیں علم و عمل کی ہدایت دے اور ہمیں ان کلمات سے زینت دے جو تیرے رسول محمد ﷺ کی زبان پر جاری ہوے اور جب انھیں سے تیرے خلیل ابراھیم علیہ السلام کو سابقہ پڑا تو انھیں پورا کیا پس تو نے فرمایا بیشک میں نے تجھے تمام انسانوں کا امام بنایا اور کہا میری اولاد میں' فرمایا ظالموں کو میرا عہد نہیں پہنچتا۔پس ہم کو نیکی کرنے والوں میں سے بنا آپ (ابراھیم علیہ السلام) کی اولاد سے اور آدم و نوح (علیہما السلام) کی اولاد سے اور اے اللہ ! میں تجھ سے مانگتا ہوں کہ ہمیں متقیوں کے اماموں کی راہ پر قائم فرمادے۔اللہ کے نام سے شروع ہے اور اللہ ہی سے ہے اور اللہ کی طرف ہی ہے اور ایمان والے تو اللہ پر ہی بھروسہ کرتے ہیں مجھے اللہ ہی کافی ہے میں اللہ پر ایمان لایا اللہ سے راضی ہوا اللہ پر ہی بھروسہ کیا گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت اللہ ہی سے ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک ہے بیشک میں ہی قصور واروں میں سے ہوں اے بلند مرتبہ والے ' اے عظمت والے ' اے حلم والے' اے علم والے' اے سننے والے ' اے دیکھنے والے' اے مدد

ذُرِّيَّتِیْ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِی الظّٰلِمِیْنَ O فَاجْعَلْنَا
مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ وَ مِنْ ذُرِّيَّةِ آدَمَ وَ نُوْحٍ O
وَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِنَا سَبِيْلَ اَئِمَّةِ الْمُتَّقِيْنَ بِسْمِ اللّٰهِ وَمِنَ اللّٰهِ
وَاِلَى اللّٰهِ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ O حَسْبِیَ اللّٰهُ O
اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ O رَضِيْتُ بِاللّٰهِ O تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ O
لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ O لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ
اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ O يَا عَلِیُّ يَا عَظِيْمُ يَا حَلِيْمُ
يَا عَلِيْمُ يَا سَمِيْعُ يَابَصِيْرُ يَا مُؤَيِّدُ يَا قَدِيْرُ يَاحَیُّ يَا
قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا مَنْ هُوَ هُوَ هُوَ يَا هُوَ
يَا اَوَّلُ يَا اٰخِرُ يَا ظَاهِرُ يَا بَاطِنُ تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ
ذِی الْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ O اَللّٰهُمَّ اهْدِنَابِنُوْرِكَ اِلَيْكَ O
وَاَقِمْنَا بِصِدْقِ الْعُبُوْدِيَّةِ بَيْنَ يَدَيْكَ O اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ
اَلْسِنَتَنَا رَطْبًا بِذِكْرِكَ O وَ نُفُوْسَنَا مُطِيْعَةً لِاَمْرِكَ O
وَقُلُوْبَنَا مَمْلُوْئَةً بِمَعْرِفَتِكَ O وَ اَرْوَاحَنَا مُكَرَّمَةً
بِمُشَاهَدَتِكَ O وَ اَسْرَارَنَا مُنْعَمَةً بِقُرْبِكَ O وَارْزُقْنَا
زُهْدًا فِی دُنْيَاكَ O وَ مَزِيْدًا لَّدَيْكَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ
قَدِيْرٌ O يَا مَنْ لَّا يَسْكُنُ قَلْبٌ اِلَّا بِقُرْبِهٖ وَ قَرَارِهٖ وَلَا

فرمانے والے' اے قدرت والے' اے ہمیشہ زندہ ' اے ہمیشہ قائم' اے مہربان' اے رحم والے' اے وہ ذات جو ایسی شان والی ہے 'اے وہ بڑی شان والے ' اے سب سے پہلے 'اے سب سے پچھلے ' اے آشکار ' اے پوشیدہ 'تمھارے رب کا نام بڑی برکت والا ہے جو بزرگی اور انعام والا ہے۔اے اللہ ! تیرے نور سے تیری طرف ہماری ہدایت فرما اور تیری جناب میں سچی بندگی کرنے پر ہمیں قائم رکھ۔ اے اللہ ! تیرے ذکر سے ہماری زبانوں کو ہمیشہ تر رکھ اور ہمارے نفسوں کو تیرے حکم کا فرمانبردار بنادے اور ہمارے دلوں کو تیری معرفت سے لبریز کردے اور ہماری روحوں کو تیرے مشاہدہ سے بزرگ بنادے اور ہمارے رازوں کو تیرے قرب سے مالامال فرمادے اور تیری دنیا میں ہمیں زہد سے نواز دے اور تیرے پاس سے مزید انعام فرما بیشک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔اے وہ ذات پاک کہ جسکے قرب و قرار کے بغیر دل سکون پا نہیں سکتا ' اور جسکے لطف و انعام کے بغیر کوئی بندہ زندہ نہیں رہ سکتا اور جسکی امداد اور اسکے اظہار کے بغیر کوئی وجود باقی نہیں رہ سکتا۔اے وہ ذات پاک جس نے اپنے نیکوکار بندوں کو اور اپنے بہت نیک اور مقرب ولیوں کو اپنی مناجات اور اپنے اسرار کی بدولت مانوس فرمایا۔اے وہ ذات کہ جس نے موت دی اور زندہ کیا اور دور کیا اور نزدیک کیا اور نیک بنایا اور بدبخت بنایا اور گمراہ کیا اور ہدایت دی اور فقیر بنایا اور دولتمند بنایا اور آزمائش کی اور عافیت دی اور تقدیر بنائی اور پورا کیا۔ہر بات اسکی تدبیر کے عظیم لطف اور اسکے قدیم اقدار کی بدولت ہے۔اے میرے رب ! تیرے در کے سوا کس کا در ہے جس کی طرف رجوع ہوں اور تیری بارگاہ کے سوا کس کی

يَحْیٰ عَبْدٌ اِلاَّ بِلُطْفِهٖ وَ اَبْرَارِهٖ O وَلاَ يَبْقٰى وُجُوْدٌ اِلاَّ
بِاِمْدَادِهٖ وَاِظْهَارِهٖ O يَا مَنْ اٰنَسَ عِبَادَهُ الْاَبْرَارَ وَ
اَوْلِيَآئَهُ الْمُقَرَّبِيْنَ الْاَخْيَارَ بِمُنَاجَاتِهٖ وَ اَسْرَارِهٖ O يَا مَنْ
اَمَاتَ وَ اَحْيَا وَ اَقْصٰى وَ اَدْنٰى وَ اَسْعَدَ وَ اَشْقٰى وَ اَضَلَّ وَ
اَهْدٰى وَ اَفْقَرَ وَ اَغْنٰى وَ اَبْلٰى وَ عَافٰى وَ قَدَّرَ وَ قَضٰى O
كُلٌّ بِعَظِيْمِ لُطْفِ تَدْبِيْرِهٖ وَ سَابِقِ اِقْدَارِهٖ O رَبِّ اَىَّ بَابٍ
اَقْصُدُ غَيْرَ بَابِكَ O وَاَىَّ جَنَابٍ اَتَوَجَّهُ اِلَيْهِ غَيْرَ
جَنَابِكَ اَنْتَ الْعَلِیُّ الْعَظِيْمُ O وَلاَ حَوْلَ وَ لاَ قُوَّةَ لَنَا
اِلاَّ بِكَ O رَبِّ اِلٰى مَنْ اَقْصُدُ وَاَنْتَ الرَّبُّ الْمَقْصُوْدُ O
وَاِلٰى مَنْ اَتَوَجَّهُ وَاَنْتَ الْحَقُّ الْمَعْبُوْدُ O وَمَنْ ذَاالَّذِىْ
يُعْطِيْنِىْ وَاَنْتَ صَاحِبُ الْكَرَمِ وَالْجُوْدِ O رَبِّ حَقِيْقٌ
عَلَىَّ اَنْ لَّا اَشْتَكِىْ اِلاَّ اِلَيْكَ O وَلاَ زِمٌ عَلَىَّ اَنْ لَّا اَتَوَكَّلَ اِلاَّ
عَلَيْكَ يَامَنْ عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ O يَا مَنْ اِلَيْهِ يَلْجَأُ
الْخَائِفُوْنَ يَا مَنْ بِكَرَمِهٖ وَ جَمِيْلِ عَوَآئِدِهٖ يَتَعَلَّقُ
الرَّاجُوْنَ O يَا مَنْ بِسُلْطٰنِ قَهْرِهٖ وَ عَظِيْمِ رَحْمَتِهٖ وَ
بِرِّهٖ يَسْتَغِيْثُ الْمُضْطَرُّوْنَ O يَا مَنْ لِوُسْعِ عَطَآئِهٖ وَ
جَمِيْلِ فَضْلِهٖ وَنَعْمَآئِهٖ تُبْسَطُ الْاَيْدِىْ وَ يَسْئَلُهُ

بارگاہ ہے جسکی جانب توجہ کروں تو ہی بلند مرتبہ عظمت والا ہے اور ہمارے لئے گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت تجھ ہی سے ہے۔ جس کی طرف میں رجوع ہوتا ہوں وہ مقصود رب تو ہی ہے میں جسکی طرف متوجہ ہوتا ہوں وہ حقیقی معبود تو ہی ہے اور جو مجھے نوازا کرتا ہے وہ کرم اور بخشش والا تو ہی ہے۔ اے میرے رب ! مجھ پر یہ واجب ہے کہ کسی کی شکایت تیرے سوا کسی کے آگے پیش نہ کروں اور مجھ پر یہ لازم ہے کہ تیرے سوا کسی پر بھروسہ نہ کروں۔ اے وہ ذات جس پر سب بھروسہ کرنے والے بھروسہ کرتے ہیں ' اے وہ ذات جس سے خوف کرنے والے التجا کرتے ہیں ' اے وہ ذات جسکے کرم اور جسکی باجمال نوازشوں کی آس امید رکھنے والوں کو لگی رہتی ہے' اے وہ ذات جو اپنے قہر کا مقتدر ہے اور دردمند بیچارے اسکی عظیم رحمت اور اسکے احسان کی مدد مانگتے ہیں۔ اے وہ ذات جسکی وسعتِ عطا اور جسکے فضل و انعام جمیل کیلئے ہاتھ پھیلائے جاتے ہیں اور مانگنے والے اسی سے مانگتے ہیں۔ اے میرے رب ! مجھے ان میں سے بنادے جو تجھ پر بھروسہ کرتے ہیں اور مجھے خوف سے امن دے جب بھی میں تجھ سے رجوع ہوں اور میری امید کو نامراد نہ فرما جب بھی میں تیری بارگاہ میں گڑگڑاؤں اے قریب اے قبول کرنے والے اے سننے والے اے اللہ بیشک ہم گمراہ ہیں پس ہمیں ہدایت دے اور بیشک ہم فقیر ہیں پس ہمیں غنی کردے اور بیشک ہم کمزور ہیں پس ہمکو قوت بخش دے اور بیشک ہم گناہگار ہیں پس ہمیں بخشدے اے نور اے ہدایت دینے والے اے بے پرواہ اے قوت والے اے بخشنے والے اے رحم والے اے اللہ ! تیرے پاس کی روح سے ہماری مدد فرما اور تیرے پوشیدہ علم

السَّآئِلُوْنَ ○ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مِمَّنْ تَوَكَّلَ عَلَيْكَ ○ وَامِنْ
خَوْفِیْ اِذَا وَصَلْتُ اِلَيْكَ ○ وَلَا تُخَيِّبْ رَجَآئِیْ اِذَا صِرْتُ
بَيْنَ يَدَيْكَ يَا قَرِيْبُ يَا مُجِيْبُ يَا سَمِيْعُ ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّا
ضَآلُّوْنَ فَاهْدِنَا ○ وَاِنَّا فُقَرَآءُ فَاَغْنِنَا ○ وَاِنَّا ضُعَفَآءُ فَقَوِّنَا
وَ اِنَّا مُذْنِبُوْنَ فَاغْفِرْلَنَا ○ يَا نُوْرُ يَا هَادِیْ يَا غَنِیُّ يَا
قَوِیُّ يَا غَفُوْرُ يَا رَحِيْمُ ○ اَللّٰهُمَّ بِرُوْحٍ مِّنْ عِنْدِكَ
اَيِّدْنَا ○ وَ مِنْ عِلْمِكَ الْمَكْنُوْنِ عَلِّمْنَا ○ وَ عَلٰی دِيْنِكَ
الَّذِیْ ارْتَضَيْتَهُ ثَبِّتْنَا ○ وَاجْعَلْنَا مِمَّنْ سَبَقَتْ لَهُ مِنْكَ
الْحُسْنٰی وَ زِيَادَةٌ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ فِی الدُّنْيَا طَاعَتَكَ
وَالْفِرَارَ عَنْ مَّعْصِيَتِكَ وَ فِی الْاٰخِرَةِ جَنَّتَكَ و رُؤْيَتَكَ ○
وَ السَّلَامَةَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ ○ اَللّٰهُمَّ اَحْيِنَا مُؤْمِنِيْنَ طَآئِعِيْنَ
وَ تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ تَآئِبِيْنَ وَاجْعَلْنَا عِنْدَ السُّؤَالِ
ثَابِتِيْنَ ○ وَاجْعَلْنَا مِمَّنْ يَّأْخُذُ الْكِتَابَ بِالْيَمِيْنِ ○
وَاجْعَلْنَا يَوْمَ الْفَزَعِ الْاَكْبَرِ اٰمِنِيْنَ وَ ثَبِّتْ اَقْدَامَنَا عَلَی
الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ ○ وَاَدْخِلْنَا بِرَحْمَتِكَ وَكَرَمِكَ فِی
جَنَّاتِ النَّعِيْمِ ○ وَنَجِّنَا بِعَفْوِكَ وَحِلْمِكَ مِنَ الْعَذَابِ
الْاَلِيْمِ ○ يَا بَرُّ يَا رَحِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا كَرِيْمُ ○ اَللّٰهُمَّ اِنَّا

سے ہمیں علم عطا فرما اور تیرے دین پر جسکو تو پسند کرتا ہے ہمیں ثابت قدم رکھ اور ہمیں ان میں سے بنادے جنھوں نے تجھ سے نیکی اور زیادتی لینے میں سبقت حاصل کی۔ اے اللہ ! بیشک میں تجھ سے دنیامیں تیری طاعت نیز آخرت میں تیرے عذاب سے نجات اور تیری جنت اور تیرا دیدار مانگتا ہوں اور انجام میں تیری بازپُرسی سے سلامتی مانگتا ہوں۔ اے اللہ ! ہمیں فرمانبردار مومنوں کی زندگی دے اور توبہ کرنے والے مسلمانوں کی ہمیں موت دے اور باز پرسی کے وقت ہمیں ثابت قدموں میں سے بنا اور ہمکو ان لوگوں سے بنا جو اپنے سیدھے ہاتھ میں عمل نامہ تھامے ہوے ہونگے اور قیامت کے دن ہمیں امن پانے والے بنا اور ہمارے قدموں کو سیدھے راستہ پر ثابت رکھ اور تیری رحمت اور تیرے کرم سے نعمت کے باغوں میں ہمیں داخل فرما اور تیری بخشش اور تیرے حلم سے ہمیں دردناک عذاب سے بچا اے بھلائی کرنے والے' اے رحم والے' اے حلم والے' اے کرم والے' اے اللہ ! بیشک ہم نے یوں صبح کی کہ ہمارے نفس نہ کسی دفع کے اور نہ کسی رفع کے اور نہ کسی نقصان کے اور نہ کسی نفع کے مالک ہیں ' ہم فقیر ہیں کہ کوئی چیز ہماری نہیں ' کمزور ہیں کہ ہمیں کوئی قوت نہیں اور میں تیری عطا کردہ بھلائی کے ساتھ صبح کرتا ہوں اور ہر چیز کا حکم تیری ہی طرف لوٹنے والا ہے اے اللہ ہم کو اسی کی توفیق دے جسکا تو نے حکم دیا ہے اور تو نے ہمیں جسکا مکلف بنایا ہے اس پر ہماری مدد فرما اور تو اپنے فضل اور اپنی رحمت سے ہمیں ہر چیز سے بے پروا کردے اور تیری عنایت اور تیرے کرم سے ہماری اور ہم میں سے جو وفات پاگئے ان سب کی شکستہ حالی کو درست فرمادے اور تیری

اَصْبَحْنَا لَا نَمْلِكُ لِاَنْفُسِنَا دَفْعاً وَلَا رَفْعاً وَلَا ضَرّاً وَلَا نَفْعاً فُقَرَآءُ لَاشَیْءَ لَنَا O ضُعَفَآءُ لَا قُوَّةَ لَنَا وَاَصْبَحَ الْخَیْرَ کُلُّهٗ بِیَدَیْكَ وَاَمْرُ کُلِّ شَیْءٍ رَاجِعٌ اِلَیْكَ O اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنَا لِمَا بِهٖ اَمَرْتَنَا O وَاَعِنَّا عَلٰی مَا بِهٖ کَلَّفْتَنَا وَاَغْنِنَا عَنْ کُلِّ شَیْءٍ بِفَضْلِكَ وَ رَحْمَتِكَ وَاجْبُرْ کَسْرَنَا وَمَافَاتَ مِنَّا بِعِنَایَتِكَ وَکَرَمِكَ وَاَیِّدْنَا بِالتَّوَجُّهِ اِلَیْكَ بِحَوْلِكَ وَقُوَّتِكَ O یَا مَالِكُ یَا قَدِیْرُ یَا سَمِیْعُ یَابَصِیْرُ O اَللّٰهُمَّ مَا قَصُرَ عَنْهُ رَاْیُنَاهُ وَلَمْ تَبْلُغْهُ مَسْئَلَتُنَا مِنْ خَیْرٍ وَعَدْتَهٗ اَحَداً مِّنْ خَلْقِكَ O اَوْ خَیْراً اَنْتَ مُعْطِیْهِ اَحَداً مِّنْ عِبَادِكَ O فَاِنَّا نَرْغَبُ اِلَیْكَ فِیْهِ O وَنَسْئَلُکَهٗ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ O اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَشْکُوْ اِلَیْكَ ضَعْفَ قُوَّتِیْ وَقِلَّةَ حِیْلَتِیْ وَهَوَانِیْ عَلَی الْمَخْلُوْقِیْنَ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ O اَنْتَ رَبُّ الْمُسْتَضْعَفِیْنَ O وَاَنْتَ رَبِّ اِلٰی مَنْ تَکِلُنِیْ اِلٰی بَعِیْدٍ یَتَجَهَّمُنِیْ اَمْ اِلٰی عَدُوٍّ مَلَّکْتَهٗ اَمْرِیْ اِنْ لَّمْ یَکُنْ عَلَیَّ غَضَبٌ مِّنْكَ فَلَا اُبَالِیْ وَلٰکِنْ عَفْوُكَ اَوْسَعُ لِیْ O اَعُوْذُ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِیْ اَشْرَقَتْ بِهِ الظُّلُمٰتِ وَصَلَحَ عَلَیْهِ اَمْرُ الدُّنْیَا

طاقت اور تیری قوت سے ہمیں تیری طرف متوجہ ہونے کا حوصلہ دے اے مالک ' اے قدرت والے' اے سننے والے' اے دیکھنے والے ' اے اللہ! ہم نے دیکھتے ہوئے کسی کے ساتھ کوتاہی کی اور ہمارا معاملہ اس تک بھلائی سے نہ پہنچایا ہو جس کا تو نے اپنی مخلوق میں سے کسی ایک سے وعدہ فرمایا تھایا ایسی بھلائی جو تو نے اپنے بندوں میں سے کسی ایک کو عطا فرمائی تھی تو بیشک ہم اس میں تیری جانب متوجہ ہوتے ہیں اور ہم تجھ سے تیری رحمت کے ساتھ اسی کا سوال کرتے ہیں۔ اے سب سے زیادہ رحم فرمانے والے۔اے اللہ ! بیشک میں تجھ سے فریاد کرتا ہوں اپنی کوتاہ قوتی' اور اپنی کم تدبیری اور مخلوقات میں اپنی رسوائی کے بارے میں۔اور تو رحم کرنے والوں میں سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔تو کمزوروں کا رب ہے۔اور تو میرا رب ہے تو مجھے دور کی طرف ایسے شخص کے سپرد کرے جو مجھے ستائے یا کسی دشمن کی طرف جسے تو نے میرے کام کا مالک بنایا ہے اگر مجھ پر تیرا غضب نہ ہو تو مجھے کوئی پروا نہیں اور لیکن تیری معافی کو میرے لئے وسیع فرمادے میں تیرے ذاتی نور کی پناہ مانگتا ہوں جس کے ذریعہ اندھیرے روشن ہو گئے اور جس پر دنیا و آخرت کا کام درست ہو گیا اس بات سے (پناہ) کہ کہیں مجھ پر تیرا غضب نازل ہو یا مجھ پر تیرا غصہ اترے تیرے لئے ہی ساری حمد ہے یہاں تک تو راضی ہو اور گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت تجھ ہی سے ہے۔میرے رب بیشک میں تجھ سے فریاد کرتا ہوں میرے احوال کے طرح طرح بدلنے اور میری التجاؤں کے موقوف ہو جانے کے بارے میں۔اے وہ ذات جسکے لطف و کرم اور پیاری نوازشوں کیلئے میرے نتائج معلق ہیں۔اے وہ

وَالْاٰخِرَةِ مِنْ اَنْ یَنْزِلَ عَلَیَّ غَضَبُكَ O اَوْ یَحِلَّ عَلَیَّ
سَخَطُكَ O لَكَ الْحَمْدُ حَتّٰی تَرْضٰی وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ لَنَا
اِلَّا بِكَ Oرَبِّ اِنِّیْ اَشْكُوْ اِلَیْكَ تَلَوُّنَ اَحْوَالِیْ O وَتَوَقُّفَ
سُؤْلِیْ یَامَنْ تَعَلَّقَتْ بِلُطْفِ كَرَمِهٖ وَجَمِیْلِ عَوَآئِدِهٖ
اٰمَالِیْ O یَامَنْ لَا یَخْفٰی عَلَیْهِ خَفِیُّ حَالِیْ O یَامَنْ
یَعْلَمُ عَاقِبَةَ اَمْرِیْ وَمَاٰلِیْ O رَبِّ اِنَّ نَاصِیَتِیْ بِیَدَیْكَ O
وَاُمُوْرِیْ كُلَّهَا رَاجِعَةٌ اِلَیْكَ O وَاَحْوَالِیْ لَا تَخْفٰی عَلَیْكَ O
وَهُمُوْمِیْ وَاَحْزَانِیْ مَعْلُوْمَةٌ لَدَیْكَ O قَدْ جَلَّ
مَصَابِیْ O وَعَظُمَ اِكْتِئَابِیْ O وَانْصَرَمَ شَبَابِیْ O وَ
تَكَدَّرَ عَلَیَّ صَفْوُ شَرَابِیْ وَاجْتَمَعَتْ عَلَیَّ هُمُوْمِیْ وَ
اَوْصَابِیْOوَتَاَخَّرَ عَنِّیْ تَعْجِیْلُ مَطْلَبِیْ وَتَنْجِیْزُ اِعْتَابِیْ
وَعِتَابِیْO یَامَنْ اِلَیْهِ مَرْجِعِیْ وَمَاٰبِیْ O یَامَنْ یَّسْمَعُ
وَیَعْلَمُ هُوَ اجِسَ سِرِّیْ وَعَلَانِیَةَ خِطَابِیْ وَ یَعْلَمُ
مَاهِیَّةَاَمَلِیْ وَحَقِیْقَةَ مَاٰبِیْ O اِلٰهِیْ قَدْعَجَزَتْ قُدْرَتِیْ O
وَقَلَّتْ حِیْلَتِیْ O وَضَعُفَتْ قُوَّتِیْ O وَتَاهَتْ فِكْرَتِیْ O
وَاَشْكَلَتْ قَضِیَّتِیْ O وَسَائَتْ حَالَتِیْ وَبَعُدَتْ اُمْنِیَّتِیْ O
وَعَظُمَتْ حَسْرَتِیْ O وَتَصَاعَدَتْ زَفْرَتِیْ وَاتَّضَحَ مَكْنُوْنُ

ذات جس پر میرا پوشیدہ حال چھپا ہوا نہیں۔ اے وہ ذات جو میرے کام کے انجام اور میرے نتائج سے واقف ہے۔ اے میرے رب ! بیشک میری چوٹی تیرے ہاتھ ہے اور میرے سب سارے کے سارے کام تیری ہی طرف لوٹنے والے ہیں اور میرے احوال تجھ پر پوشیدہ نہیں اور میرے غم اور میرے رنج تجھے معلوم ہیں۔ بیشک میری مصیبتیں زیادہ ہو گئی ہیں اور میری حسرت بڑھ گئی ہے۔ اور میری جوانی ختم ہو چکی ہے۔ اور میرے شربت کی پاکیزگی آلودہ ہو گئی ہے۔ اور مجھ پر میرے غم اور میرے تکالیف یکجا ہو گئی ہیں اور میرا مقصد بر آنے میں تاخیر ہو گئی ہے۔ میری خفگی اور میرا عتاب برسرپیکار ہیں۔ اے وہ ذات جسکی جانب مجھے رجوع ہونا اور لوٹنا ہے۔ اے وہ ذات جو میرے دل کے وسوسوں اور میری ظاہری گفتگو کو سنتا اور ان کو جانتا ہے اور جو میری امید کی اصلیت اور میرے انجام کی حقیقت کو جانتا ہے۔ اے اللہ میری قدرت عاجز ہو گئی اور میری تدبیر کوتاہ ہو گئی۔ اور میری قوت کمزور ہو گئی اور میری فکر گمراہ ہو گئی اور میرے جھگڑے الجھ گئے ہیں۔ اور میری حالت بری ہو گئی۔ اور میری آرزو دور ہو گئی اور میری حسرت بڑھ گئی۔ اور میری سانس پھولنے لگی اور میرے سربستہ راز فاشش ہو گئے اور میرے آنسو بہنے لگے اور تو ہی میرا ملجا اور میرا وسیلہ ہے اور تیری ہی طرف میں اپنی پریشانی اور اپنے غم اور اپنی شکایت کو رجوع کرتا ہوں۔ اور میری سخت مصیبت دور کرنے تجھ سے امید رکھتا ہوں۔ اے وہ ذات جو میری پوشیدہ اور ظاہر باتوں کو جانتا ہے۔ اے میرے معبود تیرے در پر مانگنے والے کیلئے کامیابی ہے اور رسائی حاصل کرنے والے پر تیرا ہی فضل مرکوز ہوتا ہے۔ اور تیری ہی طرف

سَرِيْرَتِيْ O وَسَالَتْ عَبْرَتِيْ وَاَنْتَ مَلْجَائِيْ وَ وَسِيلَتِيْ O
وَاِلَيْكَ اَرْفَعُ بَثِّيْ وَحُزْنِيْ وَشِكَايَتِيْ O وَاَرْجُوكَ لِدَفْعِ
مُلِمَّتِيْ O يَا مَنْ يَّعْلَمُ سِرِّيْ وَعَلَانِيَتِيْ O اِلٰهِيْ بَابُكَ
مَفْتُوْحٌ لِلسَّائِلِ O وَفَضْلُكَ مَبْذُوْلٌ لِلنَّائِلِ O وَاِلَيْكَ
مُنْتَهَى الشَّكْوٰى وَغَايَةَ الْمَسَائِلِ O اِلٰهِيْ اِرْحَمْ دَمْعِيَ
السَّائِلَ O وَجِسْمِيَ النَّاحِلَ O وَحَالِيَ الْحَائِلَ وَشَبَابِيَ
الْمَائِلَ O يَامَنْ اِلَيْهِ رَفْعُ الشَّكْوٰى O يَا عَالِمَ السِّرِّ
وَالنَّجْوٰىO يَا مَنْ يَّسْمَعُ وَيَرٰىO وَيَامَنْ هُوَ بِالنَّظَرِ
الْاَعْلٰى O يَارَبَّ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ O يَامَنْ لَّهُ الْاَسْمَاءُ
الْحُسْنٰى O يَا صَاحِبَ الدَّوَامِ وَالْبَقَاءِ O يَارَبِّ عَبْدُكَ
قَدْضَاقَتْ بِهِ الْاَسْبَابُ O وَغُلِّقَتْ دُوْنَهُ الْاَبْوَابُ وَتَعَذَّرَ
عَلَيْهِ سُلُوْكُ طَرِيْقِ اَهْلِ الصَّوَابِ O وَزَادَ بِهِ الْهَمُّ وَالْغَمُّ
وَالْاِكْتِئَابُ O وَانْقَضٰى عُمْرُهُ وَلَمْ يُفْتَحْ لَهُ اِلٰى فَسِيْحِ تِلْكَ
الْحَضَرَاتِ وَمَنَاهِلِ الصَّفْوِ وَالرَّاحَاتِ بَابٌ O وَانْصَرَمَتْ
اَيَّامُهُ وَالنَّفْسُ رَاتِعَةٌ فِيْ مَيَادِيْنِ الْغَفْلَةِ وَدَنِيِّ الْاِكْتِسَابِ O
وَاَنْتَ الْمَرْجُوُّ لِكَشْفِ هٰذَا الْمُصَابِ O يَامَنْ اِذَا دُعِيَ
اَجَابَ O يَا سَرِيْعَ الْحِسَابِ يَا رَبَّ الْاَرْبَابِ O يَا عَظِيْمَ

فریاد کی انتہا اور مسائل کی آخری حد ہے اے میرے معبود ! رحم فرما میرے سوال کرنے والے آنسو پر اور میرے نحیف جسم پر اور میرے مشکل حال پر اور میری مائل جوانی پر۔ اے وہ ذات جس سے فریاد کی جاتی ہے۔ اے پوشیدہ اور راز کی باتوں کے جاننے والے۔ اے وہ ذات جو سنتی ہے اور دیکھتی ہے۔ اور اے وہ ذات جسکی نظر سب سے بلند ہے۔ اے زمین اور آسمان کے رب' اے وہ ذات جسکے کئی بہترین نام ہیں۔ اے ہمیشہ اور باقی رہنے والے۔ اے تیرے اس بندہ کے رب جس پر بیشک اسباب تنگ ہو گئے۔ اور جس پر دروازے بند ہو گئے اور جس پر نیکیوں کی راہ پر چلنا دشوار ہو گیا اور جس سے رنج و غم اور حسرت میں اضافہ ہو گیا اور جسکی عمر ختم ہو چکی اور اسکے لئے ان پہلوؤں کی کشادگی اور صفائی اور راحتوں کے چشموں کی طرف راہ ہموار نہیں ہو رہی ہے اور گو اس کے دن پورے ہو گئے مگر نفس غفلت کے میدانوں اور کمائی کی پستیوں میں آسودہ حال ہے۔ اور تجھ ہی سے ان مصیبتوں کے دور ہونے کی امید ہے۔ اے وہ ذات کہ جس نے جب بھی دعا کی گئی قبول کی۔ اے تیزی سے حساب لینے والے اے پروردگاروں کے پروردگار۔ اے عظیم بارگاہ والے۔ اے کرم والے۔ اے بہت نوازنے والے۔ اے میرے رب! میری پکار کو نظر انداز نہ فرما اور میری طلب کو مسترد نہ فرما۔ اور مجھے حسرت کے ساتھ واپس نہ فرما۔ اور مجھے میری طاقت اور قوت کے حال پر نہ چھوڑ دے اور میرے عجز اور فاقہ پر رحم فرما۔ پس میرا سینہ تنگ ہو گیا۔ میری فکر گمراہ ہوئی اور میرے معاملہ کو حیرت زدہ کر دیا۔ اور تو ہی میرے باطن اور میرے ظاہر سے واقف ہے اور تو ہی میرے نفع اور میرے نقصان کا مالک ہے۔

الْجَنَابِ ○ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ ○ رَبِّ لَا تَحْجُبْ دَعْوَتِیْ ○
وَلَا تَرُدَّ مَسْئَلَتِیْ ○ وَلَا تَدَعْنِیْ بِحَسْرَتِیْ ○ وَلَا تَكِلْنِیْ
اِلٰی حَوْلِیْ وَقُوَّتِیْ ○ وَارْحَمْ عَجْزِیْ وَفَاقَتِیْ ○ فَقَدْ
ضَاقَ صَدْرِیْ ○ وَتَاهَ فِكْرِیْ وَتَحَيَّرْتُ فِیْ اَمْرِیْ ○
وَاَنْتَ الْعَالِمُ بِسِرِّیْ وَجَهْرِیْ. اَلْمَالِكُ لِنَفْعِیْ وَضَرِّیْ ○
اَلْقَادِرُ عَلٰی تَفْرِيْجِ كَرْبِیْ ○ وَتَيْسِيْرِ عُسْرِیْ ○ رَبِّ
ارْحَمْ مَنْ عَظَمَ مَرْضُهٗ ○ وَعَزَّ شِفَائُهٗ وَكَثُرَدَآئُهٗ ○ وَقَلَّ
دَوَآؤُهٗ ○ وَضَعُفَتْ حِيْلَتُهٗ ○ وَقَوِیَ بَلَآؤُهٗ ○ وَاَنْتَ
مَلْجَاؤُهٗ وَرَجَاؤُهٗ وَعَوْنُهٗ وَشِفَاؤُهٗ يَامَنْ غَمَرَالْعِبَادَ فَضْلُهٗ
وَعَطَآؤُهٗ ○ وَوَسِعَ الْبَرِيَّةَ جُوْدُهٗ وَنَعْمَاؤُهٗ ○ هَا اَنَا
عَبْدُكَ مُحْتَاجٌ اِلٰی مَا عِنْدَكَ ○ فَقِيْرٌ اَنْ تَنْظُرُ جُوْدَكَ
وَرِفْدَكَ مُذْنِبٌ اَسْئَلُ مِنْكَ الْعَفْوَ وَالْغُفْرَانَ ○ خَآئِفٌ اَطْلُبُ
مِنْكَ الصَّفْحَ وَالْاَمَانَ ○ مُسِيْئٌ عَاصٍ فَعَسٰی تَوْبَةً تَمْحُوا
ظُلَمَ الْاِسَائَةِ وَالْعِصْيَانَ سَائِلٌ بَاسِطٌ يَدَی الْفَاقَةِ الْكُلِّيَّةِ
يَطْلُبُ مِنْكَ الْجُوْدَ وَالْاِحْسَانَ ○ مَسْجُوْنٌ مُقَيَّدٌ فَعَسٰی
يُفَكُّ قَيْدُهٗ ○ وَيُطْلَقُ مِنْ سِجْنِ حِجَابِهٖ اِلٰی فَسِيْحِ حَضَرَاتِ
الشُّهُوْدِ وَالْعَيَانِ ○ جَآئِعٌ عَارٍ فَعَسٰی يُطْعَمُ مِنْ شَرَابِ

میری مصیبت دور کرنے پر تو قدرت رکھتا ہے اور میری مشکل کو تو ہی آسان کرتا ہے۔ اے رب اس پر رحم فرما جس کا مرض بڑھ گیا اور جس کی شفاد شوار ہو گئی اور جس کا روگ زیادہ ہو گیا اور جس کی دوا کمیاب ہو گئی اور جس کی طاقت کمزور ہو گئی اور جسکی مصیبت سخت ہو گئی۔ اور تو ہی اس کا ملجاء اور اسکی امید اور اسکی مدد اور اسکی شفا ہے اے وہ ذات جس نے اپنے فضل اور اپنی عطا کو بندوں پر عام کیا۔ اور اپنی بخشش اور اپنی نعمتوں سے بھلائیوں میں وسعت دی۔ افسوس اگرچہ مین تیرا بندہ ہوں مگر تیرے فضل کا میں محتاج ہوں۔ وہ فقیر ہوں جو تیری بخشش اور تیری مدد کا منتظر ہے۔ وہ گناہگار ہوں جو تجھ سے معافی اور مغفرت مانگتا ہے۔ وہ خوف زدہ ہوں جو تیری حفاظت وامان مانگتا ہے بڑا ہی گنہگار ہوں پس جلد وہ توبہ عطا فرما جو برائی اور گناہ کی سیاہیوں کو مٹادے وہ سائل ہوں جو بالکل تنگ ہاتھ پھیلائے ہوئے تجھ سے بخشش اور احسان طلب کرتا ہے۔ قیدی ہے جو قید کیا گیا ہے پس عنقریب اس کو قید سے رہا کیا جائیگا۔ اور جو اسکے حجاب کے قید خانہ سے شہادتوں اور بصیرتوں کے جلووں کی طرف آزاد کر دیا جائیگا۔ بھوکا ہے شرمندہ ہے پس عنقریب وہ قرب کی شراب سے سیراب کیا جائیگا اور اسے ایمان کی پوشاکیں پہنائی جائینگی۔ پیاسا ہے پیاسا ہے اور ایسا پیاسا ہے کہ جس کے شکم میں آگ کے شعلے بھڑک رہے ہیں۔ پس بہت جلد اس سے تڑپ کی آگ سرد پڑ جائیگی اور اسے محبت کی شراب پلائی جائیگی۔ اور وہ قرب کے پیالوں سے سیراب ہو گا اور اس سے تکلیف، غم، مشکلات اور رنج دور ہو جائینگے اور اس کی تکلیف اور غم کے بعد اس کو نعمت عطا ہو گی اور اس کے مرض اور روگ سے اس کو شفا دی جائیگی۔

التَّقْرِيْبِ وَيُكْسٰى مِنْ حُلَلِ الْاِيْمَانِ ○ ظَمْاٰنٌ ظَمْاٰنٌ ظَمْاٰنٌ وَاَىُّ ظَمْاٰنٍ يَتَلَجَّجُ فِىْ اَحْشَائِهٖ لَهِيْبُ النِّيْرَانِ ○ فَعَسٰى تَبْرُدُ عَنْهُ نِيْرَانُ الْكَرْبِ ○ وَيُسْقٰى مِنْ شَرَابِ الْحُبِّ ○ وَيَكْرَعُ مِنْ كَاسَاتِ الْقُرْبِ ○ وَيَذْهَبُ عَنْهُ الْبُؤْسُ وَالْاٰلَامُ وَالْاَسْقَامُ وَالْاَحْزَانُ وَيُنَعَّمُ مِنْ بَعْدِ بُؤْسِهٖ وَاَلَمِهٖ ○ وَيُشْفٰى مِنْ مَرَضِهٖ وَسَقْمِهٖ ○ حَتّٰى يَزُوْلُ مَابِهٖ كَانَ مَا كَانَ ○ هَا اَنَا عَبْدٌ نَاءٍ غَرِيْبٌ ○ مُصَابٌ قَدْ بَعُدَ عَنِ الْاَهْلِ وَالْاَوْطَانِ ○ فَعَسٰى يَزُوْلُ عَنْهُ هٰذَاالتَّعْبُ وَالشَّقَا ○ وَيَعُوْدُ لَهُ الْقُرْبُ وَاللِّقَا ○ وَيَتَرَآئٰى لَهُ سَلْعٌ وَالنُّقَا ○ وَيَلُوْحُ لَهُ الْاَثْلُ وَالْبَانُ ○ وَيَنَالُهُ اللُّطْفُ وَالْاِحْسَانُ ○ وَتَحِلُّ عَلَيْهِ الرَّحْمَةُ وَالرِّضْوَانُ ○ يَا عَظِيْمُ يَا مَنَّانُ يَا كَرِيْمُ يَارَحْمٰنُ ○ يَا صَاحِبَ الْجُوْدِ وَالْاِحْسَانِ وَالرَّحْمَتِ وَالْغُفْرَانِ ○ يَا اَللّٰهُ يَا رَبُّ يَا اَللّٰهُ يَا رَبُّ يَا اَللّٰهُ يَارَبُّ اِرْحَمْ مَنْ ضَاقَتْ عَلَيْهِ الْاَكْوَانُ ○ وَلَمْ تُوْنِسُهُ الثَّقَلَانِ ○ وَقَدْ اَصْبَحَ وَاَمْسٰى مُوَلَّهًا حَيْرَانٌ وَاَضْحىٰ غَرِيْبًاوَلَوْكَانَ بَيْنَ الْاَهْلِ وَالْاَوْطَانِ ○ مُنْزَعِجًالَايَاوِيهِ مَكَانٌ ○ قَلِقًالَا يُلْهِيْهِ عَنْ بَثِّهٖ وَحُزْنِهٖ تَغَيُّرُالْاَزْمَانِ ○ مُسْتَوْحِشًا لَا يَأْنَسُ قَلْبُهُ

یہاں تک کہ اس پر جو کچھ (مصیبت در مصیبت) ہے وہ دور ہو جائیگی۔ افسوس میں ہی وہ دور افتادہ غریب بندہ ہوں۔ مصیبت زدہ ہوں کہ جو کنبہ اور وطن سے دور ہے۔ پس قریب ہے کہ اس سے یہ تکلیف اور سختی دفع ہو جائیگی۔ اور قرب اور دیدار اس پر لوٹ آئینگے اور وہ سر فرازی اور پاکیزگی کا نظارہ کرے گا اور اسکے لئے شجر اور ثمر ظاہر ہونگے۔ اور اس تک لطف اور احسان پہنچے گا۔ اور اس پر رحمت ورضوان اتریگے اے عظمت والے اے بخشنے والے اے کرم والے اے مہربان اے بخشش واحسان اور رحمت و مغفرت والے اے اللہ اے رب اے اللہ اے رب اے اللہ اے رب اس پر رحم فرما جس پر کونین تنگ ہو گئے ہیں اور دونوں جہاں جس سے غیر مانوس ہیں۔ اور جو بیشک صبح وشام غمزدہ ہے حیران ہے اور وہ مسافر بن گیا اگرچہ کہ وہ اپنے ہی کنبہ اور وطن میں ہے۔ ایسا پریشان حال ہے کہ اسکے رہنے کیلئے مکان میسر نہیں۔ ایسا مضطرب ہے کہ زمانوں کا تغیر اسکی پریشانی اور اسکے رنج کی طرف توجہ نہیں کرتا۔ ایسا وحشت زدہ ہے کہ اسکا دل انسانوں اور جنوں سے انس نہیں رکھتا۔ اے میرے رب ! کیا کائنات میں تیرے سوا کوئی رب ہے جسکو پکارا جائے یا مملکت میں تیرے سوا کوئی ایسا معبود ہے جس سے امید باندھی جائے۔ یا تیرے سوا کوئی کریم ہے جس سے عطا چاہی جائے۔ یا تیرے سوا کہیں کوئی بخشش والا ہے جس سے فضل اور نعمتیں مانگی جائیں۔ یا تیرے سوا کوئی حاکم ہے جسکے آگے فریاد پیش کی جائے۔ کیا کہیں کوئی ایسی ذات ہے جس پر فقیر بندہ سہارا کرے۔ یا کہیں ایسی ذات ہے جسکے آگے ہاتھ پھیلائے جائیں اور اس کی جناب میں حاجتیں پیش کی جائیں۔ پس تیرے کرم اور تیری بخشش کے سوا کچھ

بِاِنْسٍ وَلَا جَانٍّ رَبِّ هَلْ فِى الْوُجُوْدِ رَبٌّ سِوَاكَ فَيُدْعٰى ○
اَمْ فِى الْمَمْلَكَةِ اِلٰهٌ غَيْرُكَ فَيُرْجٰى ○ اَمْ هَلْ كَرِيْمٌ غَيْرُكَ
فَيُطْلَبُ مِنْهُ الْعَطَا ○ اَمْ هَلْ ثَمَّ جَوَادٌ سِوَاكَ فَيُسْئَلُ مِنْهُ
الْفَضْلُ وَالنَّعْمَا ○ اَمْ هَلْ حَاكِمٌ غَيْرُكَ فَتُرْفَعُ اِلَيْهِ
الشَّكْوٰى ○ اَثَمَّ مَنْ يُحَالُ الْعَبْدُالْفَقِيْرُ عَلَيْهِ ○ اَمْ هَلْ ثَمَّ
مَنْ تُبْسَطُ الْاَكُفُّ وَتُرْفَعُ الْحَاجَاتُ اِلَيْهِ ○ فَلَيْسَ اِلَّا كَرَمُكَ
وَجُوْدُكَ ○ يَا مَنْ لَا مَلْجَأَ مِنْهُ اِلَّا اِلَيْهِ ○ يَا مَنْ يُجِيْرُ
وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ ○ اَهٰهُنَا كَرِيْمٌ غَيْرُكَ فَيُرْجٰى اَمْ مَنْ سِوَاكَ
جَوَادٌ فَيُسْئَلُ مِنْهُ الْعَطَا ○ رَبِّ قَدْ جَفَانِىَ الْحَبِيْبُ ○
وَمَلَّنِىَ الطَّبِيْبُ ○ وَشَمَتَ بِىَ الْعَدُوُّ وَالْقَرِيْبُ ○
وَاشْتَدَّبِىَ الْكَرْبُ وَالنَّحِيْبُ وَاَنْتَ الْوَدُوْدُ الْقَرِيْبُ ○ اَلرَّءُوْفُ
الْمُجِيْبُ ○ رَبِّ اِلٰى مَنْ اَشْكُوْ حَالَتِىْ وَاَنْتَ الْعَلِيْمُ الْقَادِرُ ○
اَمْ بِمَنْ اَسْتَنْصِرُ وَاَنْتَ الْوَلِىُّ النَّاصِرُ ○ اَمْ بِمَنْ اَسْتَغِيْثُ وَاَنْتَ
الْوَلِىُّ النَّاظِرُ ○ اَمْ اِلٰى مَنْ اَلْتَجِى وَاَنْتَ الْكَرِيْمُ السَّاتِرُ ○ اَمْ
مَنْ ذَا الَّذِىْ يَجْبُرُ كَسْرِىْ وَاَنْتَ لِلْقُلُوْبِ جَابِرٌ ○ اَمْ مَنْ
ذَاالَّذِىْ يَغْفِرُ عَظِيْمَ ذَنْبِىْ وَاَنْتَ الرَّحِيْمُ الْغَافِرُ ○ يَا عَالِمًا بِمَا
فِى السَّرَائِرِ ○ يَامَنْ هُوَ الْمُطَّلِعُ عَلٰى مَكْنُوْنِ الضَّمَآئِرِ ○ يَا

نہیں۔اے وہ ذات جس کے سوا کوئی نہیں کہ اس سے التجا کی جائے۔اے وہ ذات جو مدد کرتا ہے اور اسکی مدد نہیں کی جاتی۔کیا کہیں تیرے سوا کوئی کریم ہے جس سے امید وابستہ کی جائے۔کیا تیرے سوا کوئی اور داتا ہے جس سے عنایت مانگی جائے۔اے میرے رب ! بیشک دوست نے مجھ پر ظلم کیا۔اور طبیب نے مجھے رنجیدہ کر دیا۔اور دشمن اور قرابتداروں نے مجھے برا بھلا کہا۔تڑپ اور آہ وزاری نے شدت اختیار کر لی اور تو محبت والا قریب ہے۔مہربان اور قبول کرنے والا ہے۔ اے رب میں کس کی بارگاہ میں اپنی حالت بیان کروں اور تو جاننے والا قدرت والا ہے۔یا میں کس سے مدد مانگوں جبکہ تو ہی دوست اور مدد کرنے والا ہے یا میں کس سے دستگیری طلب کروں جبکہ تو دستگیر اور نظر رکھنے والا ہے۔یا میں کس سے التجا کرون جبکہ تو کرم والا اور عیب پوش ہے۔یا کون ہے جو میری بگڑی کو بنادے جبکہ تو دلوں کو جوڑنے والا ہے۔یا کون ہے جو میرے بڑے گناہوں کی مغفرت کرے جبکہ تو ہی رحم والا ہے اور بخشش والا ہے۔اے وہ ذات جو رازہائے سربستہ کا علم رکھتا ہے۔اے وہ ذات جو ضمیروں میں پوشیدہ باتوں سے باخبر ہے۔اے وہ ذات جو اپنے بندوں پر غالب ہے۔اے وہ ذات جو ہر چیز سے پہلے ہے۔اور ہر چیز کے بعد ہے۔اے ہر چیز کے رب ! میں تجھ ہی سے مانگتا ہوں۔ہر چیز پر تیری قدرت کے وسیلہ سے۔میری ہر چیز بخش دے۔یہاں تک کہ تو مجھ سے کسی چیز کے بارے میں باز پرسی نہ فرمائے۔اے وہ ذات جس کے دست قدرت میں ہر چیز کی بادشاہت ہے اے وہ ذات کہ جس کو نہ کوئی چیز نقصان پہنچائے اور نہ ہی اس کو کوئی چیز نفع پہنچائے۔اور نہ جس پر کوئی چیز غالب آئے اور نہ کوئی چیز اس کو منع

مَنْ هُوَ فَوْقَ عِبَادِهٖ قَاهِرٌ O يَا مَنْ هُوَ الْاَوَّلُ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ O
وَالْاٰخِرُ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ O اَسْئَلُكَ يَا رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ O بِقُدْرَتِكَ
عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ O اِغْفِرْلِيْ كُلَّ شَيْءٍ O حَتّٰى لَا تَسْئَلْنِيْ عَنْ
شَيْءٍ O يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ يَا مَنْ لَا يَضُرُّهٗ شَيْءٌ O
وَلَا يَنْفَعُهٗ شَيْءٌ O وَلَا يَغْلِبُهٗ شَيْءٌ O وَلَا يَعْزُبُ عَنْهُ شَيْءٌ O
وَلَا يَئُوْدُهٗ شَيْءٌ O وَلَا يَسْتَعِيْنُ بِشَيْءٍ O وَلَا يُشْغِلُهٗ شَيْءٌ عَنْ
شَيْءٍ O وَلَا يُشْبِهُهٗ شَيْءٌ O وَلَا يُعْجِزُهٗ شَيْءٌ O يَا مَنْ هُوَ
اٰخِذٌ بِنَاصِيَةِ كُلِّ شَيْءٍ O وَبِيَدِهٖ مَقَالِيْدُ كُلِّ شَيْءٍ O اِصْرِفْ
عَنِّيْ ضُرَّ كُلِّ شَيْءٍ O وَسَهِّلْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ O وَبَارِكْ لِيْ
بِكُلِّ شَيْءٍ O وَلَا تُحَاسِبْنِيْ بِكُلِّ شَيْءٍ وَلَا تُؤَاخِذْنِيْ بِكُلِّ
شَيْءٍ O وَيَسِّرْلِيْ كُلَّ شَيْءٍ O وَهَبْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ O وَاَعْطِنِيْ
خَيْرَ كُلِّ شَيْءٍ O وَاكْفِنِيْ شَرَّ كُلِّ شَيْءٍ يَا اَوَّلَ كُلِّ شَيْءٍ O وَيَا
اٰخِرَ كُلِّ شَيْءٍ O يَا ظَاهِرَ كُلِّ شَيْءٍ وَيَا بَاطِنَ كُلِّ شَيْءٍ O
وَفَوْقَ كُلِّ شَيْءٍ O وَمُحْصِيْ كُلِّ شَيْءٍ O وَمُبْدِئُ كُلِّ شَيْءٍ O
وَمُعِيْدُ كُلِّ شَيْءٍ O وَعَلِيْمٌ بِكُلِّ شَيْءٍ O وَمُحِيْطٌ بِكُلِّ شَيْءٍ O
وَبَصِيْرٌ بِكُلِّ شَيْءٍ O وَ شَهِيْدٌ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ O وَرَقِيْبٌ عَلٰى
كُلِّ شَيْءٍ O وَلَطِيْفٌ بِكُلِّ شَيْءٍ O وَخَبِيْرٌ بِكُلِّ شَيْءٍ O

کرے۔اور نہ کوئی چیز اس پر بھاری ہو اور نہ وہ کسی چیز سے مدد طلب کرے۔اور نہ اس کے کام میں کوئی چیز دخل دے۔اور نہ کوئی چیز اس کے مشابہ ہو اور نہ اس کو کوئی چیز عاجز کرے۔اے وہ ذات جسکے قبضہ میں ہر چیز کی گرفت ہے اور جسکے دست قدرت میں ہر چیز کی کنجیاں ہیں۔مجھے ہر چیز کی نقصان رسانی سے بچا۔اور میری ہر چیز کو آسان کردے اور ہر چیز میں مجھے برکت عطا فرمادے۔اور مجھ سے ہر چیز کا حساب نہ لے اور مجھ سے ہر چیز کا مواخذہ نہ فرما۔اور میرے لئے ہر چیز کو آسان کردے اور مجھے ہر چیز سے نواز دے۔اور مجھے ہر چیز کی بھلائی عطا کردے اور مجھے ہر چیز کی برائی سے بچا اور اے ہر چیز سے اول اور ہر چیز سے آخر۔اور اے ہر چیز کے ظاہر اور اے ہر چیز کے باطن۔اور ہر چیز کے اوپر اور ہر چیز کا احاطہ کرنے والے اور ہر چیز کا آغاز کرنے والے۔اور ہر چیز کو لوٹانے والے۔اور ہر چیز کو جاننے

وَوَارِثُ كُلِّ شَيْءٍ ○ وَقَائِمٌ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ ○ يَا مَنْ بِيَدِهٖ
مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ اِغْفِرْلِي كُلَّ شَيْءٍ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○
اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ اٰمِنٌ مِنْ كُلِّ شيءٍ ○ وَكُلُّ شَيْءٍ خَآئِفٌ مِنْك ○
فَبِاَمْنِكَ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ ○ وَخَوْفُ كُلِّ شَيْءٍ مِنْكَ ○ اِغْفِرْلِيْ كُلَّ
شَيْءٍ ○ حَتّٰى لَا تَسْئَلْنِيْ عَنْ شَيْءٍ ○ يَا مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ
شَيْءٍ ○ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ اَللّٰهُمَّ يَا رَجَآءَ الْمُؤْمِنِيْنَ
لَا تُخَيِّبْ رَجَآئَنَا وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا ○ وَيَا عَوْنَ
الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِنَّا ○ وَيَا حَبِيْبَ التَّوَّابِيْنَ تُبْ عَلَيْنَا وَ عَلٰى
عِبَادِكَ الْمُسْلِمِيْنَ اَجْمَعِيْــنَ ○ بِجَاهِ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ خَاتَمِ
النَّبِيِّيْنَ ○ اَلْمُصْطَفَى الْاَمِيْن ○ حَبِيْبِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ آمِين
اَللّٰهُمَّ آمِين ○ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ
عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِهٖ وَصَحْبِهٖ
اَجْمَعِيْنَ ○ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَسَلَامٌ
عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔○

نامراد نہ فرما اور اے دستگیروں کے دستگیر ! ہماری دستگیری فرما۔ اور اے مومنوں کے مددگار ہماری مدد فرما۔ اور اے توبہ کرنے والوں کے دوست ! ہماری اور تیرے تمام مسلمان بندوں کی توبہ قبول فرما سب رسولوں کے سردار اور سب نبیوں کے خاتم کی بدولت۔ جو چنندہ اور امانت دار ہیں سارے جہانوں کے رب کے حبیب ہیں آمین اے اللہ آمین۔ اے سارے جہانوں کے رب ! بیشک اللہ اور اسکے فرشتے نبی ﷺ پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان والو تم بھی آپ پر درود اور خوب سلام بھیجو۔ اے اللہ ہمارے سردا محمد (ﷺ) پر اور آپکی آل پر اور آپ کے اصحاب پر درود اور سلام اور برکت بھیج۔ تمہارا رب عزت والا رب ہے انکی کہی باتوں سے پاک ہے اور رسولوں پر سلام ہے اور تمام حمد اللہ کیلئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے۔

# وردالظهر

یُسَمّٰی اَیْضاً

## "وِرْدُ السُّرْیَانِیْ"

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ O اَللّٰھُمَّ اِنَّہٗ لَیْسَ فِی الرِّیَاحِ مَرَّۃٌ وَلَا فِی السَّحَابِ قَطْرَۃٌ O وَلَا فِی الْبَرْقِ لَمْعَۃٌ O وَلَافِی الرُّعُوْدِ زَجْرَۃٌ وَلَا فِی الْعَرْشِ وَالْکُرْسِیِّ شَیْءٌ O وَلَا فِی الْمُلْکِ اٰیَۃٌ اِلَّا وَھِیَ لَکَ اَھِلَّۃٌ شَہِدَتْ بِاَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ رَبُّ الْاَرَضِیْنَ وَالسَّمٰوٰتِ O کَاشِفُ الْکُرُوْبِ O عَلَّامُ الْغُیُوْبِ وَمُخْرِجُ الْحُبُوْبِ O وَمُسَخِّرُ الْقُلُوْبِ لِمَنْ کَانَ مَھْجُوْرًا حَتّٰی یَعُوْدَ مَحْبُوْبًا O بِھَیُوْبٍ ھَیُوْبٍ بِلُطْفٍ خَفِیٍّ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ بِصَعْصَعٍ وَالْبَھَآءِ وَالنُّوْرِالتَّآمِّ بِسَھْسَھُوْبٍ سَھْسَھُوْبٍ ذِی الْعِزِّ الشَّامِخِ O بِطَھْطَھُوْبٍ لَھُوْبٍ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَااَللّٰہُ حٓمٓ حٓمٓ کَھُوْبٍ کَھُوْبٍ اَلَّذِیْ سَخَّرَ کُلَّ شَیْءٍ یَااَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ اِلَّا مَاسَخَّرْتَ

# ظہر کا وظیفہ

## جس کا نام "ورد السریانی" بھی ہے

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان اور رحم والا ہے

اے اللہ محمد ﷺ پر اور آپ کی آل اور آپکے اصحاب پر درود و سلام بھیج۔
اے اللہ ! ہواؤں میں روانی نہیں اور بادلوں میں ایک بھی قطرہ آب نہیں۔ اور بجلی میں چمک نہیں۔ اور بجلیوں کے چمکنے میں شدت نہیں۔ اور عرش و کرسی میں کوئی چیز نہیں۔ اور ملک میں نشانی نہیں سوائے اسکے کہ وہ تیری ہی ملک ہے جس نے گواہی دی کہ بیشک تو ہی اللہ ہے' تیرے سوا کوئی معبود نہیں جو زمینوں اور آسمانوں کا رب ہے۔ مصائب کو دور کرنے والا ہے۔ غیب کی باتوں کا جاننے والا ہے اور دانوں کا نکالنے والا ہے۔ ان دلوں کو مسخر کرنے والا ہے جو فراق سے دوچار ہیں یہاں تک کہ وہ محبوب بن جائیں۔ خوف ہاں خوف سے بچا اپنی پوشیدہ مہربانی سے اے اللہ اے اللہ اے اللہ ! حرکت اور خوبی اور مکمل روشنی سے وسعت ہاں وسعت سے جو عزت و سربلندی والی ہو۔ شعلوں کی تمازت سے اے اللہ اے اللہ اے اللہ ۔ حم حم اس سوز کی طرح جس نے ہر چیز کو مسخر کر لیا ہے اے اللہ اے اللہ اے اللہ سوائے اس کے کہ جس کو تو نے میرے لئے تیرے تمام بندوں کے دلوں کو مسخر کیا ہے۔ جنوں اور انسانوں سے اور ان کے دلوں کو میرے لئے جمع فرمادے۔ اے اللہ اے اللہ اے اللہ۔ اے اللہ ! بے شک میں تیرا بندہ ہوں اور تیری بندی کا بیٹا ہوں۔ تمام مخلوق مغلوب ہے تیری قدرت سے اور ان کے

لِیْ قُلُوْبَ عِبَادِكَ اَجْمَعِیْنَ O مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَاَجْلِبْ
لِیْ خَوَاطِرَهُمْ یَااَللّٰهُ یَااَللّٰهُ یَااَللّٰهُ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ وَابْنُ
اَمَتِكَ جَمِیْعُ الْخَلْقِ مَقْهُوْرُوْنَ بِقُدْرَتِكَ وَنَوَاصِیْهِمْ
بِیَدِكَ وَقُلُوْبُهُمْ فِیْ قَبْضَتِكَ وَمَفَا تِحُهُمْ عِنْدَكَ O
لَاتَتَحَرَّكُ ذَرَّةٌ اِلَّا بِاِذْنِكَ O لَیْسَ مَعَكَ مُدَبِّرٌ فِی الْخَلْقِ
وَلَا شَرِیْكُ لَكَ فِی الْمُلْكِ یَا اِلٰهَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ رَبِّ
اِبْرَاهِیْمَ وَاِسْمَاعِیْلَ وَجَبْرَآئِیْلَ وَمِیْكَائِیْلَ (عَلَیْهِمُ السَّلَامُ)
تَوَسَّلْتُ اِلَیْكَ بِاِسْمِكَ الْعَظِیْمِ وَبِوَجْهِكَ الْكَرِیْمِ وَبِدِیْنِكَ
الْقَوِیْمِ O وَبِصِرَاطِكَ الْمُسْتَقِیْمِ O وَبِالسَّبْعِ الْمَثَانِیْ
وَالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ O وَبِاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ O
وَبِبَیْتِكَ الْحَرَامِ O وَبِاِسْمِكَ الْعَظِیْمِ الْاَعْظَمِ O اَلْقَدِیْمِ
الْاَكْرَمِ الْمُكَرَّمِ الَّذِیْ اَخْفَیْتَهٗ فِیْ كِتَابِكَ الْعَزِیْزِ الَّذِیْ
اَنَارَتْ بِهِ الظُّلُمَاتُ وَاَقَامَتْ بِهِ السَّمٰوٰتُ وَخَضَعَتْ بِهِ
الْاَقْدَامُ وَالْاَفْلَاكُ وَذَلَّتْ بِهِ الْاَرَضُوْنَ O وَانْحَمَدَتْ بِهِ
الشَّیٰطِیْنُ وَانْفَتَحَتْ بِهِ الْاَقْفَالُ O وَتَصَدَّعَتْ مِنْ
خَشْیَتِهِ الْجِبَالُ O وَلَانَتْ بِهِ الصُّخُوْرُ وَهَانَتْ بِهِ صِعَابُ
الْاُمُوْرِ O وَذَلَّ مِنْ خَشْیَتِهِ كُلُّ ذِیْ رُوْحٍ وَسَلِمَتْ بِهِ

ماتھے تیرے دست قدرت میں اور ان کے دل تیرے قبضہ میں اور ان کی کنجیاں تیرے پاس ہیں۔ تیرے حکم کے بغیر کوئی ذرہ بھی حرکت نہیں کر سکتا۔ مخلوق کا نظم چلانے میں تیرے ساتھ کوئی نہیں اور سلطنت میں تیرا شریک کوئی نہیں۔ اے اگلوں اور پچھلوں کے معبود ابراہیم اور اسماعیل اور جبرئیل اور میکائیل (علیہم السلام) کے رب! میں نے تیری طرف وسیلہ اختیار کیا تیرے عظمت والے نام کا اور تیری ذات کریم کا اور تیرے معتدل دین کا اور تیرے صراط مستقیم کا اور سورۂ فاتحہ اور قرآن عظیم کا۔ اور ہزار ہزار بار سورۂ اخلاص کا۔ اور تیرے حرمت والے گھر کا۔ اور تیرے باعظمت اسم اعظم کا جو قدیم، اکرم اور مکرم ہے جو تیری عزت والی کتاب میں پوشیدہ ہے۔ جس سے تاریکیوں کو روشنی ملی اور جس کے ذریعہ آسمان قائم ہوئے اور جس کے ذریعہ قدموں اور آسمان نے عاجزی اختیار کی اور جس کے ذریعہ زمینیں تابع ہو گئیں۔ اور جس کے ذریعہ شیطانوں نے حمد کی او جس کے ذریعہ قفل کھل گئے۔ اور جسکے خوف سے پہاڑ سر بلند ہو گئے۔ اور جس کے ذریعہ پتھر نرم ہو گئے اور جس کے ذریعہ دشوار کام آسان ہو گئے۔ اور جس کے خوف سے ہر جاندار نے عاجزی اختیار کی اور جس کے ذریعہ (سیدنا) نوح (علیہ السلام) کی کشتی سلامت رہی۔ اور جس کے ذریعہ (سیدنا) عیسیٰ بن مریم (علیہ السلام) سے مردوں نے بات کی۔ اور جس کے ذریعہ سیدنا محمد ﷺ کیلئے عرب اور عجم محکوم ہو گئے۔ اور جس کے ذریعہ تو نے دعا قبول فرمائی اور جس کے ذریعہ تو نے ڈوبنے والوں پر (حکم) جاری کیا اور جس کے ذریعہ تو نے ہلاک ہونے والوں کو بچا لیا اور جس کے ذریعہ تو نے زبان والوں کو

سَفِيْنَةُ (سَيِّدِنَا) نُوْحٍ (عَلَيْهِ السَّلَامُ) O وَتَكَلَّمَتْ بِهِ الْمَوْتٰى
(لِسَيِّدِنَا) عِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ Oوَسَخَّرْتَ بِهِ
الْعَرَبَ وَالْعَجَمَ لِسَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صلى الله عليه وسلم O وَاَجَبْتَ بِهِ الدُّعَاءَ O
وَاَنْقَذْتَ بِهِ الْغَرْقٰى O وَاَنْجَيْتَ بِهِ الْهَلْكٰى Oوَاَخْرَسْتَ
بِهِ الْاَلْسُنَ وَبِهٖ تُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ O وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ
تَوَسَّلْتُ اِلَيْكَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ O يَا قَائِمُ عَلٰى كُلِّ نَفْسٍ
بِمَا كَسَبَتْ O وَاَسْئَلُكَ اَنْ تُسَخِّرَ لِيْ قُلُوْبَ عِبَادِكَ
اَجْمَعِيْنَ O كَمَا سَخَّرْتَ حَمَلَةَ عَرْشِكَ لِعَرْشِكَ O وَكَمَا
سَخَّرْتَ الطَّيْرَ فِيْ جَوِّ السَّمَاءِ O وَكَمَا سَخَّرْتَ الشَّمْسَ
وَالْقَمَرَ كُلٌّ يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى O وَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ
لِسَيِّدِنَا مُوْسَى ابْنِ عِمْرَانَ عَلَيْهِ السَّلَامُ O اَللّٰهُمَّ اِنَّهُمْ
بِاَمْرِكَ اَمَرْتَهُمْ وَبِدَعْوَتِكَ اسْتَجَلَبْتَهُمْ O وَ بِحِكْمَتِكَ
لَقَّنْتَهُمْ O وَبِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْنَا مِنْهَا
وَمَالَمْ نَعْلَمْ اِسْتَجْلَبْتَهُمْ لِرُوْحِيْ اِنْ رَاَوْنِيْ جَآؤُنِيْ وَاِنْ
دَعَوْتُهُمْ اَجَابُوْنِيْ O وَاِنْ كُنْتُ مَعَهُمْ اَحَبُّوْنِيْ O وَاِنْ
غِبْتُ عَنْهُمْ اِشْتَاقُوْنِيْ O لَايَعْصُوْنَ اَمْرِيْ O وَلَا
يَنْظُرُوْنَ فِيْ مَجْلِسٍ غَيْرِيْ O بِاِذْنِكَ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ O

گونگا بنا دیا اور جس کے ذریعہ جسے چاہا عزت بخشی اور جسے چاہا ذلت دی تیری طرف اس کو وسیلہ بناتا ہوں اے حی اے قیوم۔اے قائم ہر جان نے جو کچھ کمایا اس پر اور میں تجھ سے مانگتا ہوں یہ کہ تیرے تمام بندوں کے دلوں کو میرے لئے مسخر کردے۔جیسا کہ تو نے تیرے عرش کیلئے تیرے عرش کے بوجھ کو مسخر کردیا۔اور جیسا کہ تو نے پرندوں کو آسمانی فضا میں مسخر کردیا اور جیسا کہ تو نے سورج اور چاند کو مسخر فرمادیا کہ مقررہ حکم پر ہر ایک چلتا ہے اور جیسا کہ سمندر کو تو نے سیدنا موسیٰ بن عمران علیہ السلام کیلئے مسخر کردیا۔اے اللہ بے شک انہوں نے تیرے حکم پر انہیں حکم دیا اور تیری پکار پر تو نے انہیں اکٹھا کیا اور تیری حکمت سے تو نے انہیں سمجھایا۔اور تیرے تمام اسمائے حسنیٰ سے جنھیں ہم نے جانا اور جنھیں ہم نے نہ جانا انہیں تو نے میری روح کیلئے اکٹھا کیا اگر وہ مجھے دیکھیں تو میرے پاس آئیں اور اگر انہیں پکاروں تو مجھے قبول کریں۔اور اگر میں ان کے ساتھ رہوں تو مجھے محبوب بنالیں اور اگر ان سے دور رہوں تو مجھے اشتیاق عطا کریں۔اور میرے معاملہ میں روگردانی نہ کریں اور وہ مجلس میں میرے سوا نہ دیکھیں۔تیرے حکم سے اے حی اے قیوم۔اے وہ ذات! جس کی مخلوق ہے اور جس کا حکم نافذ ہے۔اے وہ ذات ! جس کی جانب احکام لوٹتے ہیں۔اے وہ ذات ! جس کا حکم کاف اور نون کے درمیان ہے۔اے وہ ذات ! جس کی نہ کوئی بیوی ہے اور نہ کوئی اولاد۔اے اللہ اے اللہ اے اللہ اے نہایت مہربان اے رحم والے ! تیرے سوا کوئی معبود نہیں ان کے دلوں کو میری طرف مائل کردے۔اے اللہ اے اللہ اے نہایت مہربان اے رحم والے ! مجھ پر ان کی روحانیت

يَامَنْ لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُO يَا مَنْ اِلَيْهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُO
يَا مَنْ اَمْرُهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَالنُّوْنِ O يَامَنْ لَمْ يَتَّخِذْ
صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا O يَا اَللّٰهُ يَااَللّٰهُ يَااَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا
رَحِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ مَيِّلْ لِيْ قُلُوْبَهُمْ O يَااَللّٰهُ يَااَللّٰهُ
يَااَللّٰهُ يَارَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ O هَيِّجْ عَلَيَّ مَحَبَّةَ
رُوْحَانِيَّتِهِمْ بِالْمَحَبَّةِ الدَّآئِمَةِ عَلَى الدَّوَامِ بِدَوَامِ
اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ O اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُO قُلْ اِنْ
كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ
ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُO وَهُوَ عَلٰى
جَمْعِهِمْ اِذَا يَشَآءُ قَدِيْرٌ O وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِنْ
غِلٍّ اَخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقَابِلِيْنَ O يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ
وَالَّذِيْنَ آمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ O بِخَفِيِّ لُطْفِ اللّٰهِ O
بِجَمِيْلِ سَتْرِاللّٰهِ O دَخَلْتُ فِيْ كَنَفِ اللّٰهِ O
وَتَشَفَّعْتُ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ O صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ O
اَنَا فِيْ حِصْنِ اللّٰهِ O اَنَا فِيْ ذِمَّةِاللّٰهِ O اَنَا تَحْتَ حُكْمِ
اللّٰهِO اَنَا فِيْ قَبْضَةِ اللّٰهِ O وَلَا يَصْرِفُ السُّوْٓءَ اِلَّا اللّٰهُ وَلَا
قُوَّةَ لِخَلْقٍ اِذَا كُنْتُ مَعَ اللّٰهِ O وَحَمِدَ كُلُّ جَبَّارٍ بِسَطْوَةِ

کی محبت غالب کر دے ' ایسی محبت جو دائمی ہو جو دن رات کے دوام کے ساتھ ہمیشہ ہمیشہ رہے۔ بے شک تو غالب اور تسلط والا ہے۔ (اے محبوب !) فرمادو کہ اگر تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میرے فرمانبر دار ہو جاؤ اللہ تمہیں دوست رکھیگا اور تمہارے گناہوں کو بخش دے گا اور اللہ بخشنے والا رحم والا ہے اور اسی کی طرف لوٹنا ہے۔ اور وہی ان سب پر جیسا چاہا قدرت رکھتا ہے۔ اور ہم نے ان کے سینوں میں جو کچھ کینے تھے وہ سب دور کر دئے۔ آپس میں بھائی بھائی بن کر وہ تختوں پر روبرو بیٹھے ہوئے ہیں۔ اللہ کی محبت کی طرح وہ ان سے محبت کرتے ہیں اور ایمان والوں کو اللہ کے برابر کسی کی محبت نہیں۔ اللہ کی مہربانی کی سربستگی سے۔ اللہ کے پردہ کے جمال سے۔ میں اللہ کی حفاظت میں داخل ہوا۔ اور رسول اللہ ﷺ کی شفاعت کا طلب گار ہوا۔ میں اللہ کے قلعہ میں ہوں۔ میں اللہ کے ذمہ میں ہوں میں اللہ کے حکم کے تحت ہوں۔ میں اللہ کے قبضہ میں ہوں۔ اور کوئی برائی تصرف نہیں کرتی مگر اللہ کے حکم سے اور مخلوق کو کوئی قوت نہیں جب میں اللہ کے ساتھ رہوں۔ اور ہر تسلط والے نے اللہ کی حکمت کی تعریف کی۔ جو بھی اللہ نے چاہا اللہ کے سوا کوی قوت نہیں۔ تمام بھلائی اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ اور اللہ کے سوا کوئی غالب نہیں۔ بے شک ہم نے ان کی گردنوں میں طوق ڈالدئے کہ وہ تھوڈیوں تک ہیں تو یہ اوپر کو منہ اٹھاتے رہ گئے اور ہم نے انکے آگے دیوار بنادی اور ان کے پیچھے ایک دیوار پس انہیں اوپر سے ڈھانک دیا تو وہ کچھ نہیں دیکھ پاتے۔ اے اللہ ! میں نے تجھے جو پکارا ہے اس کے طفیل تیری تمام مخلوق پر اس کے ذریعہ مجھے تیری ہیبت عطا فرما ان سب پر جنہوں نے مجھے دیکھا اور جنہوں نے مجھے

اللّٰہِ O مَاشَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ O اَلْخَیْرُ کُلُّہٗ بِیَدِاللّٰہِ O
وَلَا غَالِبَ اِلَّا اللّٰہُ O اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِھِمْ اَغْلٰلًا فَھِیَ اِلَی
الْاَذْقَانِ فَھُمْ مُّقْمَحُوْنَO وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْھِمْ سَدًّا وَّمِنْ
خَلْفِھِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰھُمْ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ O اَللّٰھُمَّ بِحَقِّ
مَادَعَوْتُکَ بِہٖ اُرْزُقْنِیْ ھَیْبَتَکَ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِکَ مَنْ یَّرَانِیْ
مِنْھُمْ وَمَنْ لَّمْ یَرَانِیْ وَتَعَظَّمْتُ بِالتَّوْرَاۃِ عَنْ یَّمِیْنِیْ O
وَالْاِنْجِیْلُ عَنْ یَسَارِیْ وَالزَّبُوْرُ خَلْفِیْ O وَالْقُرْاٰنُ اَمَامِیْ O
وَمُحَمَّدٌ ﷺ شَفِیْعِیْ O وَاللّٰہُ سُبْحٰنَہٗ وَتَعَالٰی رَفِیْقِیْ وَمُطَّلِعٌ
عَلَیَّ یَحْفَظُنِیْ وَیَرْعَانِیْ O مِنْ کُلِّ مَا اَخَافُہٗ اَنْ یَّضُرَّنِیْ O
وَاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِھِمْ مُّحِیْطٌ O بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ
مَّحْفُوْظٍ O وَعَقَدْتُ عَنِّیَ الْحَدَّ وَالْحَدِیْدَ O وَالْبَاْسَ
الشَّدِیْدَO وَکُلَّ اِنْسَانٍ عَنِیْدٍO وَالْجِنَّ عَلَی التَّاْکِیْدِ O
وَکُلَّ شَیْطَانٍ مَّرِیْدٍO عَقَدْتُ السُّیُوْفَ الْھِنْدِیَّاتِ O
وَالرِّمَاحَ التَّالِیَاتِO وَالسِّھَامَ الطَّیَّارَاتِO وَالسَّکَاکِیْنَ
الْوَادِیَاتِ الْحَادَّاتِ الصَّارِمَاتِ الْجَنْدَلِیَّاتِ O سُیُوْفُ
اَعْدَائِیْ مَالُواO وَرِمَاحُھُمْ وَاَحْجَارُھُمْ زُجِرُوْا وَرَجَعُوْا فِیْ
اَعْیُنِھِمْ فَرَّقَ اللّٰہُ جَمْعَھُمْ صُمٌّۢ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَتَکَلَّمُوْنَ O

نہیں دیکھا اور میں عظمت دیتا ہوں تورات کو میری سیدھی طرف سے اور انجیل کو میری بائیں طرف سے اور زبور کو میری پچھلی طرف سے اور قرآن کو میری اگلی طرف سے اور محمد ﷺ میری شفاعت کرنے والے ہیں۔ اور اللہ سبحانہ تعالیٰ میرا رفیق ہے اور جو مجھ سے باخبر ہے وہ میری حفاظت فرماتا ہے اور میری رعایت فرماتا ہے ہر اس چیز کی جس سے میں خوف زدہ ہوں یہ کہ وہ مجھے نقصان پہنچائیگی۔ اور اللہ ان کے پیچھے سے انہیں گھیرے ہوئے ہے۔ بلکہ وہ شرف والا قرآن ہے لوح محفوظ میں۔ اور باندہ دیا میں نے اپنے غصہ اور تیزی کو' قابو میں رکھا ہے اور شدید برائی کو اور ہر ضدی انسان کو اور تاکید کے ساتھ جن کو۔ اور ہر سرکش شیطان کو۔ باندہ دیا میں نے ہندی تلواروں کو۔ اور آنے والے نیزوں کو۔ اور فضا میں اڑنے والے تیروں کو۔ اور پسندیدہ آہنی پہاڑیوں کو کاٹنے والی چھریوں کو۔ میرے دشمنوں کی مرغوب تلواروں کو۔ اور ان کے نیزوں اور ان کے پتھروں کو جو رک گئے اور ان کی آنکھوں میں لوٹے اللہ ان کی جماعت کو منتشر کردے ایسے بہرے گونگے اندھے بنادے کہ وہ بات نہ کریں۔ اور وہ بھلائی کے سوا نہ بولیں یا وہ خاموش رہیں۔ اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے اللہ بہت بڑا ہے۔ جب ان عورتوں نے اس کو دیکھا تو اس کی بڑائی بولنے لگیں اور اپنے ہاتھ کاٹ لئے اور بولیں اللہ کیلئے پاکی ہے یہ تو بشر نہیں ہے' یہ تو نہیں مگر کوئی معزز فرشتہ ہے (بسوسم سوسم دوسم حوسم براسم کاہ برکاہ اھیا شراھیا اذونای اصباوت آل شدای !) مطیع ہو جائے فرشتوں کے گروہ اور جماعت اور اے آگ کے غلام تمام لوگوں کی زبان بندی کرتے ہوئے۔ بسم اللہ کے ساتھ میں میرے دشمنوں کو لگام

وَلَا يَنْطِقُوْنَ اِلَّا بِخَيْرٍ اَوْ يَصْمِتُوْنَ O اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ
اَللّٰهُ اَكْبَرُ O فَلَمَّا رَاَيْنَهٗ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ
لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ O بِسَوسَمٍ سَوْسَمٍ
دَوْسَمٍ حَوْسَمٍ بَرَاسِمٍ كَاهٍ بَرْكَاهٍ اٰهِيًّا شَرَاهِيًّا اَذُوْنَاىَ
اَصْبَاؤُتَ اٰلِ شَدَّاىَ تَوَكَّلْ يَا عُنْقُوْدُ وَيَنْقُوْدُ الْمَلِكُ وَيَاعَبْدَ
النَّارِ بِعَقْدِ الْسِنَةِ النَّاسِ اَجْمَعِيْنَ O بِبِسْمِ اللّٰهِ اَلْجَمْتُ
اَعْدَآئِیْ O وَبِعَصَاءِ (سَيِّدِنَا) مُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ ضَرَبْتُهُمْ
بِاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ O اَصْمَمْتُهُمْ وَاَبْكَمْتُهُمْ لَا يَجُوْرُوْا
عَلَيَّ O وَلَوْ كَانُوْا مِثْلَ الْجِبَالِ O وَدَكَّكْتُهُمْ كَمَا دُكَّتِ
الْاَرْضِ تَحْتَ الْاَقْدَامِ O هُمُ النَّاقَةُ وَاَنَا الْاَسَدُ لَخَلْقُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ
لَا يَعْلَمُوْنَ وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى
صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ O وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ O وَصَلَّى
اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ
اَجْمَعِيْنَ O وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ O
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O

لگاتا ہوں۔اور سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے عصا سے انہیں ہزار ہزار بار قل ہو اللہ احد کی ضرب لگاتا ہوں۔انہیں بہرا کرتا ہوں اور انہیں گونگا کرتا ہوں (تاکہ) وہ مجھ پر ظلم وزیادتی نہ کریں۔اور اگرچہ وہ پہاڑوں کے مانند ہوں اور انہیں میں نے زمین دوز کر دیا ہے۔ جیسی کہ زمین پاؤں کے نیچے زیر ہو گئی۔وہ اونٹنی (کی طرح) ہیں اور میں شیر ہوں۔کہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے سے زیادہ بڑا ہے اور لیکن اکثر لوگ اس کو نہیں جانتے اور کوئی ایسا چلنے والا نہیں جسکی چوٹی اس کے قبضہ قدرت میں نہ ہو بے شک میرا رب سیدھے راستہ پر ملتا ہے اور ہم کو اللہ کافی ہے اور وہی بہترین وکیل ہے۔اور سیدنا محمد ﷺ اور آپ کی آل اور آپ کے تمام اصحاب پر اللہ کا درود ہو۔اور گناہ سے بچنے کی طاقت اور نیکی کرنے کی قوت اللہ ہی سے ہے جو بلند مرتبہ اور عظمت والا ہے۔اور تمام حمد اللہ کیلئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے۔

# ورد العصر

## وَيُسَمّٰى "فَتْحُ الْبَصَآئِرِ"

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O قَيُّوْمِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرَضِيْنَ O
مُدَبِّرِالْخَلَآئِقِ اَجمَعِيْنَO مُنَوِّرِاَبْصَارِبَصَآئِرِ العَارِفِيْنَ O
بِنُوْرِالْمَعْرِفَةِ وَالْيَقِيْنِO جَاذِبِ اَسْرَارِالْاَئِمَّةِ وَالْمُحَقِّقِيْنَO
بِجَذْبِ القُرْبِ وَالتَّمْكِيْنِ O وَفَاتِحِ قُلُوْبِ الْمُوَحِّدِيْنَ O
بِمَفَاتِحِ حَمْدِ الشَّاكِرِيْنَ O جَامِعِ اَشْتَاتِ شَمْلِ الْمُحِبِّيْنَ O
فِيْ حَضَآئِرِ قُدْسِهٖ وَاُنْسِهٖ بِمَجْمَعِ الْحِفْظِ وَالْيَقِيْنِ O
اَحْمَدُهٗ حَمْدًا يَّفُوقُ وَيَعْلُوْ وَيَفْضُلُ حَمْدَالْحَامِدِيْنَ O
حَمْدًا يَّكُوْنُ لِيْ فِيْهِ رِضًا وَّ فَيْضًا وَّ حِفْظًا وَّ حَظًّا وَّ
ذُخْرًا وَّحِرْزًا عِنْدَ خَالِقِيْ وَ خَالِقِ الْاَقَالِيْمِ وَالْجِهَاتِ
وَالْاَقْطَارِ وَالْاَمْصَارِ وَالْاَعْصَارِ وَالْاَمْلَاكِ وَالْاَفْلَاكِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرَضِيْنَ وَرَبِّ الْاَقْرَبِيْنَ
وَرَبِّ الْاَبْعَدِيْنَ وَرَبِّ الْاَوَّلِيْنَ وَرَبِّ الْاٰخِرِيْنَ O
وَرَبِّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالْمُقَرَّبِيْنَO وَرَبِّ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَO
وَرَبِّ الْخَلَآئِقِ اَجْمَعِيْنَ O اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ O الْاَزَلِيِّ

# عصر کا وظیفہ

## جس کا نام " فتح البصائر " بھی ہے اور جس میں فاتحہ کے خواص ہیں۔

تمام حمد اللہ کیلئے ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے۔ آسمانوں اور زمین (کے طبقوں) کو قائم کرنے والا ہے۔ تمام مخلوقات کا نظم کرنے والا ہے۔ عارفوں کی چشمانِ بصیرت کو روشن کرنے والا ہے۔ نور اور معرفت اور یقین سے اماموں اور محققوں کے رازوں کو جذب کرنے والا ہے۔ قرب اور تمکین کی کشش پیدا کرنے والا ہے او توحید پرستوں کے دلوں کو کشادہ کرنے والا ہے شکر کرنے والوں کی حمد کی کنجیوں کے ذریعہ۔ محبت کرنے والوں کی شیرازہ بندی کرنے والا ہے۔ اسکی پاکیزگی اور اسکے انس کی بارگاہوں میں حفظ اور یقین یکجا کر کے میں اس ذات (کردگار) کی حمد بیان کرتا ہوں جو حمد کرنے والوں کی حمد کو فوقیت 'بلندی اور فضیلت عطا فرماتا ہے۔ ایسی حمد جس میں میرے لیے رضا' فیض' حفاظت' فرحت' ذخیرہ اور تحفظ حاصل ہو میرے خالق اور ملکوں' جانبوں' سمتوں' شہروں' زمانوں' ملکیتوں اور آسمانوں کے خالق کے پاس جو سارے جہانوں کا رب' آسمانوں کا رب' زمینوں کا رب' سب سے قریب رہنے والوں کا رب' سب سے دور رہنے والوں کا رب' اگلوں کا رب اور پچھلوں کا رب ہے اور مقرب فرشتوں کا رب ہے اور نبیوں و رسولوں کا رب ہے اور تمام مخلوقات کا رب ہے۔

الْقَدِيْمِ السَّمِيْعِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ الَّذِيْ
دَحَى الْاَقَالِيْمَ O وَاخْتَصَّ مُوْسى الْكَلِيْمَ O وَاخْتَارَ
سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَبِيْبًا مِنْ بَيْنِ
الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ O وَسَمّٰى نَفْسَهُ الرَّحْمٰنَ الرَّحِيْمَ
فَهُمَا اِسْمَانِ عَظِيْمَانِ كَرِيْمَانِ جَلِيْلَانِ فِيْهِمَا شِفَآءٌ لِكُلِّ
سَقِيْمٍ O وَدَوَآءٌ لِكُلِّ عَلِيْلٍ O وَ غِنَآءٌ لِكُلِّ فَقِيْرٍ وَعَدِيْمٍ O
مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ O لَيْسَ لَهٗ فِي مُلْكِهٖ مُنَازِعٌ وَلَاشَرِيْكٌ
وَلَا ظَهِيْرٌ وَلَا شَبِيْهٌ وَلَا نَظِيْرٌ O وَلَا مُدَبِّرٌ وَلا وَزِيْرٌ وَلَا
مُعِيْنٌ بَل كَانَ قَبْلَ وَجُوْدِ الْعٰلَمِيْنَ اَجْمَعِيْنَ O وَلَمْ
يَزَلْ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى مَلِيْكًا كَرِيْمًا قَيُّوْمًا اَبَدًا لْاٰبِدِيْنَ وَ
دَهْرَ الدَّاهِرِيْنَ O فَهُوَ اِحَاطَتِيْ مِنْ جَمِيْعِ الشَّيٰطِيْنِ وَ
السَّلٰطِيْنِ O وَعَوْنٌ لِيْ مِنْ جَمِيْعِ الْاَقْرَبِيْنَ وَالْاَبْعَدِيْنَ O
اِيَّاكَ نَعْبُدُ يَا مَوْلٰنَا بِالْاِقْرَارِ وَ نَعْتَرِفُ لَكَ اَيْضًا
بِالْعِجْزِ وَالتَّقْصِيْرِ O وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ فِيْ كُلِّ
الْاُمُوْرِ O وَنَعْتَصِمُ بِكَ مِنْ جَمِيْعِ الذُّنُوْبِ وَنَشْهَدُ اَن
لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ O وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ
وَنَسْتَعِيْنُ بِاللّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَاجَةٍ مِن اُمُوْرِالدُّنْيَا

نہایت مہربان رحم والا ہے۔ ازل سے ہے 'قدیم' سننے والا 'بلند مرتبہ' عظمت والا' عزت والا' حکمت والا ہے جس نے ملکوں کو پھیلایا اور موسیٰ کلیم اللہ (علیہ السلام) کو خاص فرمایا اور ہمارے سردار محمد ﷺ کو نبیوں اور رسولوں کے درمیان حبیب منتخب فرمایا۔ اور اپنی ذات کو رحمٰن' رحیم سے موسوم فرمایا پس وہ دونوں نام عظمت والے بزرگی والے اور جلال والے ہیں 'ان دونوں میں ہر روگ سے شفا ہے اور ہر بیماری کیلئے دوا ہے اور ہر فقیر و مفلس کیلئے تونگری ہے۔ روزِ قیامت کا مالک ہے۔ اسکی سلطنت میں ہرگز نہ کوئی مخالف ہے نہ کوئی شریک ہے اور نہ معاون ہے اور نہ مشابہ ہے اور نہ مثل ہے اور نہ تدبیر کرنے والا ہے اور نہ وزیر ہے اور نہ مددگار ہے بلکہ سارے جہانوں کے پیدا فرمائے جانے سے پہلے ہی سے ایسا ہی ہے اور اسکو زوال ہرگز نہیں اسکی ذات پاک اور بلند ہے مالک ہے کرم والا ہے ہمیشہ ہمیشہ اور ہر ہر زمانہ میں قائم رہنے والا ہے اور وہی تمام شیطانوں اور سلطانوں سے مجھے محفوظ رکھنے والا ہے اور تمام قریب اور دور رہنے والوں کے مقابل میرا دستگیر ہے اے ہمارے مولیٰ! ہم اقرار کے ساتھ تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور عاجزی و قصور واری کے ساتھ اسی طرح تیری (بندگی) کا اعتراف بھی کرتے ہیں اور تجھ پر ایمان رکھتے ہیں اور تمام کاموں میں تجھ ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں اور تمام گناہوں کی تجھ ہی سے معافی مانگتے ہیں اور ہم یہ گواہی دیتے ہیں اے بزرگی و انعام والے کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور ہم تجھ ہی سے مدد چاہتے ہیں اور دنیا و دین کے کاموں میں ہر حاجت کیلئے ہم

وَالدِّيْنِ O اَللّٰهُمَّ يَا هَادِىَ الْمُضِلِّيْنَ لَاهَادِىَ لَنَا غَيْرُكَ وَحْدَكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ اَنْتَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُO وَنَشْهَدُ اَنَّ سَيِّدَنَا وَنَبِيَّنَا وَهَادِيَنَا وَمَهْدِيَنَا مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَ رَسُوْلُكَ وَحَبِيْبُكَ وَنَبِيُّكَ النَّبِىُّ الْاُمِّىُّ الصَّادِقُ الْوَعْدِ الْاَمِيْنُ الْمَبْعُوْثُ رَحْمَةً اِلٰى كَاۤفَّةِ الْخَلَائِقِ اَجْمَعِيْنَ O صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَشِيْعَتِهٖ وَوَارِثِهٖ وَحِزْبِهٖ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ O صَلَاةً وَّسَلَامًا دَائِمَيْنِ مُتَلَازِمَيْنِ بَاقِيَيْنِ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِO اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ O مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَاۤءِ وَالصّٰلِحِيْنَ وَحَسُنَ اُولٰۤئِكَ رَفِيْقًا O ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا O صِرَاطَ اَهْلِ الْاِسْتِقَامَةِ وَالدِّيْنِ وَالتَّعْظِيْمِ O صِرَاطَ اَهْلِ الْاِخْلَاصِ وَالتَّسْلِيْمِ O صِرَاطَ الرَّاغِبِيْنَ اِلٰى جَنَّاتِ النَّعِيْمِ O صِرَاطَ الْمُسْتَأْنِسِيْنَ بِالنَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ الْكَرِيْمِ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِO اَللّٰهُمَّ لا تَغْضَبْ عَلَيْنَا وَسَهِّلْ لَنَا طَرِيْقًا بَيِّنًا لِّمَا قَدْ نَطْلُبُهٗ مِنكَ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَO

اللہ ہی سے مدد چاہتے ہیں۔ اے اللہ ! اے گمراہوں کو ہدایت دینے والے ! تیرے سوا ہمارا کوئی ہدایت دینے والا نہیں۔ تو یکتا ہے تیرا کوئی شریک نہیں تو ہی بادشاہ ہے حق ہے روشن ہے اور ہم یہ گواہی دیتے ہیں کہ ہمارے سردار ہمارے نبی ہمارے ہادی اور ہمارے مہدی محمد ﷺ تیرے بندے تیرے رسول تیرے حبیب اور تیرے نبی ہیں جو نبی امی ہیں وعدے کے سچے ہیں اور امانت دار ہیں جو تمام مخلوقات کی طرف رحمت بنا کر بھیجے گئے ہیں اللہ نے درود بھیجا آپ پر اور آپ کی آل پر اور آپ کے اصحاب پر اور آپ کی جماعت پر اور آپ کے وارث پر اور آپ کے گروہ پر جو ستھرے اور پاکیزہ ہیں' وہ درود سلام ہوں جو ہمیشہ رہیں لازم رہیں باقی رہیں قیامت کے دن تک۔ ہم کو سیدھی راہ چلا وہ راہ جن پر تو نے انعام فرمایا اے سارے جہانوں کے رب۔ نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں اور صالحوں کے ساتھ اور کیا ہی اچھی انکی رفاقت ہے یہ سب اللہ کا فضل ہے۔ اور علم والا اللہ کافی ہے وہ راستہ جو استقامت اور دین اور تعظیم والوں کا راستہ ہو وہ راستہ جو اخلاص اور تسلیم والوں کا راستہ ہو وہ راستہ جو نعمت بھری جنتوں کی رغبت رکھنے والوں کا راستہ ہو وہ راستہ جو تیری ذات کریم کے دیدار کی آرزو رکھنے والوں کا راستہ ہو نہ کہ ان کا راستہ جن پر تو نے غضب فرمایا ہے۔ اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے۔ اے اللہ ! ہم پر غضب نہ فرما اور ہم پر اس روشن راستہ کو آسان فرما دے جسے ہم تجھ سے ضرور مانگتے ہیں اے سارے جہانوں کے رب۔ اور ہر توڑنے والے اور روکنے والے اور حسد کرنے والے اور

وَاحْجُبْ عَنَّا كُلَّ قَاطِعٍ وَمَانِعٍ وَحَاسِدٍ وَبَاغِضٍ مِنَ الْخَلْقِ وَالْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَجْمَعِيْنَ O وَلَاالضَّآلِّيْنَ اٰمِيْنَ اَللّٰهُمَّ يَا مَالِكَ مُلُوْكِ الْعَوَالِمِ كُلِّهَا لَآاِلٰهَ اِلَّااَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ O رَبِّ تَدَارَكْنَا بِرَحْمَتِكَ وَنَجِّنَا مِنَ الْغَمِّ يَا مُنْجِیَ الْمُؤْمِنِيْنَ O وَفَرِّجْ عَنَّا مَا نَحْنُ فِيْهِ يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا O اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ بِمَوْضِعِكَ فِیْ قُلُوْبِ الْعَارِفِيْنَ O وَبِبَهَآءِ كَمَالِ جَلَالِ جَمَالِ سِرِّكَ فِیْ سَرَآئِرِالْمُقَرَّبِيْنَ O وَبِدَقَآئِقِ طَرَآئِقِ السَّادَاتِ الْفَائِزِيْنَ O وَبِخُضُوْعِ خُشُوْعِ دُمُوْعِ اَعْيُنِ الْبَاكِيْنَ O وَبِرَجِيْفِ وَجِيْفِ قُلُوْبِ الْخَآئِفِيْنَ O وَبِتَرَنُّمِ طَوَاتِرِ خَوَاطِرِ الْوَاصِلِيْنَ O وبِرَنِيْن وَنِيْنِ حَنِيْنِ اَنِيْنِ الْمُذْنِبِيْنَ O وَبِتَوْحِيْدِ تَمْهِيْدِ تَمْجِيْدِ تَحْمِيْدِ اَلْسِنَةِ الذَّاكِرِيْنَ O وَبِرَسَائِلِ وَسَائِلِ مَسَائِلِ الطَّآلِبِيْنَ O وَبِمُكَاشِفَاتِ لَمَحَاتِ نَظَرَاتِ اَعْيُنِ النَّاظِرِيْنَ اِلٰی عَيْنِ الْيَقِيْنِ O وَبِوُجُوْدِ وَجْدِ وُجُوْدِكَ وَوُجُوْدِهِمْ لَكَ فِیْ غَوَامِضِ اَفْئِدَةِ سِرِّالْمُحِبِّيْنَ O اَنْ تَغْرُسَ فِیْ حَدَآئِقِ بَسَاتِيْنِ قُلُوْبِنَا اَشْجَارَ تَوْحِيْدِكَ وَتَمْجِيْدِكَ O لِنَقْتَطِفَ

بغض رکھنے والے سے ہمیں محوظ فرما جو تمام مخلوق سے اور جنوں سے اور انسانوں سے ہو' اور نہ گمراہوں کا راستہ چلا۔ قبول فرما اے اللہ اے سب ہی جہانوں کے پادشاہوں کے پادشاہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تیری ذات پاک ہے بیشک میں ظالموں میں سے ہوں۔ اے رب ! تیری رحمت کو ہمارے شامل حال فرما اور ہمیں غم سے نجات دے اے مومنوں کو نجات عطا فرمانے والے اور جو کچھ ہماری مشکلات ہیں اسے دور فرمادے۔ اے دستگیروں کے دستگیر ہماری دستگیری فرما۔ اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے مانگتے ہیں تیری وہ تجلی جو عارفوں کے دلوں میں ہے اور تیرے بھید کے جمال کے جلال کے کمال کا حسن جو مقربوں کے رازوں میں ہے۔ اور عالی مرتبہ سادات کے طریقوں کی باریکیاں اور رونے والوں کی آنکھوں سے بہنے والے آنسوں کا خشوع وخضوع اور خدا ترسوں کے دلوں کا خوف سے لرزنا اور واصل حق دلوں کے نغموں کا ترنم اور گناہگاروں کی تڑپ کی پست وبلند آواز اور ذکر کرنے والوں کی زبانوں کی تعریف کی بزرگی کی ابتداء مین یکسانیت اور طالبان حق کے مسائل کے وسیلوں کے ذریعہ اور عین الیقین کا نظارہ کرنے والی آنکھوں کے مشاہدات کے وقت ہونے والے مکاشفات اور تیرے وجود اور تیرے لئے انکے وجود کے کیف کا وجود جو محبون کے راز کے دلوں کی گہرائیوں میں ہو تاکہ ہمارے دلوں کے باغیچوں کی کیاریوں میں تیری توحید و تمجید کے پودے لگ جائیں تاکہ ہم تیری تسبیح و تقدیس کے میوے جو تیرے لطف واحسان سے لدے ہوں انھیں ہم توڑ سکیں اے اللہ !

بِهَا اَثْمَارَ تَسْبِيْحِكَ وَتَقْدِيْسِكَ بِاَنَامِلِ اَكُفِّ اِجْتِنَاءِ لُطْفِكَ وَاِحْسَانِكَ O اَللّٰهُمَّ وَاكْشِفْ عَنْ عُيُوْنِ اَبْصَارِ بَصَآئِرِنَا حُجُبَ اِحْتِجَابِنَا وَاجْعَلْنَا مِمَّنْ رَمٰى اِلَيْكَ بِسَهْمِ الْاِبْتِهَالِ فَاَصَابَ O وَمِمَّنْ دَعَوْتَ جَوَارِحَ اَرْكَانِهٖ لِخِدْمَتِكَ فَاَجَابَهٗ وَجَعَلْتَهٗ مِنْ خَوَاصِّ اَهْلِ الْعِنَايَةِ وَالْاَحْبَابِ O اَللّٰهُمَّ اِنَّ اَرْضَ الْوِلَايَةِ مِنْ قُلُوْبِنَا مُجْدِبَةٌ يَابِسَةٌ عَابِسَةٌ فَاسْقِهَا مِنْ سَحَايِبِ الْاَمْطَارِ الْوِلَايَةِ بِالْاَزْهَارِ O لِتُصْبِحَ مُخْضَرَّةً بِجَمِيْعِ رِيَاحِيْنَ الْقَبُوْلِ وَالْاِيْمَانِ O مُتَفَتِّقَةً كَمَائِمُ اَزْهَارِ طَلْعَتِهَا بِشَقَايِقِ الرُّؤْيَةِ وَالْعِيَانِ O مُتَرَنِّمًا لُبُّ بُلْبُلِ فَرْحَتِهَا كَتَرَنُّمِ الْبُلْبُلِ فِىْ اَفْنَانِ الْاَغْصَانِ O شَاكِرَةً ذَاكِرَةً لَكَ عَلٰى مَا اَوْلَيْتَهَا مِنْ فَوَآئِدِ النِّعَمِ وَالْاِحْسَانِ O اَللّٰهُمَّ مِنَّا الدُّعَاءُ وَمِنْكَ الْاِجَابَةُ O وَمِنَّا الرَّمْىُ بِسَهْمِ الرَّجَآءِ وَمِنْكَ الْاَصَابَةُ وَاجْعَلْنَا O اَللّٰهُمَّ مِمَّنْ دَعٰى مَحْبُوْبَهٗ فَاَجَابَهٗ O فَاَعْطَاهُ مَا تَمَنَّاهُ عَلَيْهِ وَمَا اَخَابَهٗ O اَللّٰهُمَّ نَحْنُ عُبَيْدُكَ الْفُقَرَآءُ الضُّعَفَآءُ الْمُقَصِّرُوْنَ الْمَسَاكِيْنُ وَاقِفُوْنَ عَلٰى عَتَبَةِ جَنَابِ سَاعَةِ اَلْطَافِكَO اَلْمُنْتَظِرُوْنَ شَرْبَةً مِنْ جَنَابِ حُمَيَّا خَنْدَرِيْسِ رَحِيْقِ

ہماری بصیرتوں کی روشنیوں کی آنکھوں کے سامنے سے ان سب پردوں کو اٹھادے جو ہمیں ڈھانکے ہوئے ہیں اور ہمیں ان مین سے بنادے جو گڑ گڑا کر دعا کے تیر' تیری طرف پھینکیں تو وہ نشانہ پر لگ جائیں اور جس نے تجھے اپنے اعضاء وجوارح سے تیری خدمت کیلئے پکارا تو اسے قبول کرلیا اور اسے تو نے خاص عنایت والوں اور دوستوں سے بنادیا۔ اے اللہ ! بیشک ہمارے دلوں میں ولایت کی زمین جذب کی ہوئی ہے خشک ہے میلی ہے پس اسکو ولایت کے گھنے بادلوں سے سیراب فرما پھولوں کے ساتھ' تاکہ وہ سرسبز وشاداب ہوں تمام قبول اور ایمان کی ہواؤں کے ساتھ ان کھلے پھولوں کی طرح ہوں جو نظارے اور مشاہدے کی پتیوں سے آراستہ ہوں بلبل کی اس چہک کی طرح نغمہ ریز ہوں جسکی فرحت قسم قسم کی شاخوں میں موجود بلبلوں کے نغمہ کی طرح ہے جو تیرا ہی شکر اور ذکر کرتی ہے تیرے عطا کردہ انعام واحسان کے فائدوں پر۔ اے اللہ ! دعا کرنا ہمارا کام ہے اور قبول کرنا تیری شان ہے اور امید کا تیر پھینکنا ہماری طرف سے ہے اور اسکو نشانہ پر لگانا تجھ پر موقوف ہے اور اے اللہ ! ہم کو ایسا بنا جو اپنے محبوب سے دعا کرے تو اسکو وہ قبول کرے پس اسے وہ عطا کرے جسکی اس نے تمنا کی اور جس سے وہ محروم رہا۔ اے اللہ ! ہم تیرے فقیر' ضعیف' قصوروار مسکین بندے ہیں جو تیری بارگاہ کی چوکھٹ سے آشنا ہیں جس وقت کہ تیری مہربانیاں ہونگی تیری بارگاہ سے عنایت کے دانوں سے کشید کردہ تیری شراب کے پینے کا انتظار کرتے ہیں' تاکہ اس سے تیرے تھوڑے سے خمار

عِنَايَةِ شَرَابِكَ O لِتُصْبِحَ بِهَا نَشَاوٰى مُوَلَّهِيْنَ مِنْ سَكْرَةِ
لَحْظَةِ خُمَارِكَ O وَاجْعَلْنَا مِمَّنْ جَدَّتْ بِهٖ اِلَيْكَ مَطَايَا الْهِمَمِ
مُتَعَلِّقَةً بِاَذْيَالِ الْمَعْرُوْفِ وَالْكَرَمِ O وَقَدْ حَطَطْنَا اَحْمَالَ
اَثْقَالِنَا عَلٰى سَاحَاتِ قُدْسِكَ O مُتَعَطِّرَةً مِنْ نَفَحَاتِ
نَسَمَاتِ قُرْبِكَ وَاُنْسِكَ O مُسْتَجِيْرَةً بِكَ اَيُّهَا الْمَلِكُ الدَّيَّانُ
مِنْ جَوْرِ سُلْطٰنِ الْقَطِيْعَةِ وَالْهِجْرَانِ O اِسْتَمِعْ تَبَتُّلَنَا
وَابْتِهَالَنَا اِلَيْكَ O وَقَدْ تَوَكَّلْنَا فِىْ جَمِيْعِ اُمُوْرِنَا عَلَيْكَ O
لَامَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ مِنْكَ اِلاَّ اِلَيْكَ O اَللّٰهُمَّ سُقْ اِلَيْنَا مِنْ
رَحْمَتِكَ مَا يُغْنِيْنَا O وَاَنْزِلْ عَلَيْنَا مِنْ بَرَكَاتِكَ
مَايَكْفِيْنَا O وَادْفَعْ عَنَّا مِنْ بَلَآئِكَ مَا يُبْلِيْنَا O وَاَلْهِمْنَا
مِنَ الْعَمَلِ الصَّالِحِ مَايُنْجِيْنَا وَ جَنِّبْنَا مِنَ الْعَمَلِ السَّيِّءِ
مَايُرْدِيْنَا O وَافِضْ عَلَيْنَا مِنْ نُوْرِ هِدَايَتِكَ مَا يُقَرِّبُنَا
مِنْ مَحَبَّتِكَ وَيُدْنِيْنَا O وَادْفَعْ عَنَّا مِنْ مَقْتِكَ مَا يُوْذِيْنَا O
وَاقْذِفْ فِىْ قُلُوْبِنَا مِنْ نُوْرِ مَعْرِفَتِكَ مَا يُحْيِيْنَا O
وَارْزُقْنَا مِنَ الْيَقِيْنِ مَا يُثَبِّتُ بِهٖ اَفْئِدَتَنَا وَيُشْفِيْنَا O
وَعَافِنَا ظَاهِرًا وَبَاطِنًا مِنْ كُلِّ مَا فِيْنَا O اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ
فَوَاتِحَ الْخَيْرِ وَخَوَاتِمَهٗ O وَجَوَامِعَهٗ وَكَوَامِلَهٗ O

سے ہمارا بے حد اشتیاق ظاہر ہو اور ہم کو ان میں سے بنا دے جنھیں ہمتوں اور کرم کی سواریاں نصیب ہوں جو معروف فاصلہ طے کرنے سے متعلق ہوں اور ضرور ہمارے مشکلوں کا بوجھ ہلکا کردے جو تیری بارگاہ قدس میں رسائی کیلئے ہوں جو مہکی ہوئی ہو تیرے قرب اور تیرے انس کی خوشبودار ہوا او رباد نسیم کے جھونکوں سے، جو تیری پناہ کی متلاشی ہو اے حاکم پادشاہ' جدائی وہجر پیدا کرنے والے کے ظلم سے۔ تیری جناب میں عرض کی جانے والی التجا و دعا کو سن لے اور ضرور ہم نے اپنے تمام کاموں میں تجھ ہی پر بھروسہ کیا تیرے سوا کوئی ملجا اور نجات دلانے والا نہیں اے اللہ ! ہمکو تیری اس رحمت سے سیراب فرما جو ہمیں بے نیاز کردے اور ہم پر تیری وہ برکتیں نازل فرما جو ہمارے لئے کفایت کریں اور ہم سے تیری آزمائش کو دفع کردے جس میں ہم مبتلا ہیں اور ہمیں اس نیک عمل کی توفیق دے جو ہمیں نجات دلائے اور اس برے عمل سے ہمکو بچالے جس کا ہم ارادہ کریں اور ہم پر تیری ہدایت کی روشنی عام کردے جو تیری محبت سے ہمیں قریب کردے اور استقامت دے اور ہم سے تیری وہ ناراضگی کو دور فرما جو ہمارے لئے تکلیف دہ ہو اور تیری معرفت کے نور سے ہمارے دلوں کو معمور کردے جو ہمیں حیات بخشدے اور ہمیں اس یقین سے مالامال فرما جو ہمارے دلوں میں قائم رہے اور ہمین شفادے اور ہمارے تمام ظاہری اور باطنی خطاؤں کو معاف فرمادے اے اللہ ! بیشک ہم تجھ سے مانگتے ہیں بھلائی کی شروعات او اسکا اختتام اور اسکی جامع باتیں اور اسکی کامل باتیں اور اسکا اول اور اسکا آخر اور

وَاَوَّلَهٗ O وَاٰخِرَهٗ O وَظَاهِرَهٗ O وَبَاطِنَهٗ O وَانْظِمْنَا بِسِلْكِ خَيْرِالْبَرِيَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ رَاضٍ عَنَّا وَلَكَ الْحَمْدُ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ O اَللّٰهُمَّ يَا هَادِىَ الْمُضِلِّيْنَ لَا هَادِىَ لَنَا غَيْرُكَ يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ O يَا هَادِىَ عِبَادِكَ الْمُضِلِّيْنَ O قَرِّبْنَا اِلَيْكَ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ اٰمِيْنَ O اٰمِنَّا مِنَ الْخَوْفِ مِنْكَ يَا اَمَانَ الْخَآئِفِيْنَ O يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ O اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ (ثلثا) اَنْ تُنْعِمَ عَلَيْنَا بِرِضَاكَ يَا مَالِكُ رِقَابِ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ وَالْعَوَالِمِ اَجْمَعِيْنَ O لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ O اَللّٰهُمَّ اَدْرِكْنَا بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ O وَفَرِّجْ عَنَّا مَا نَحْنُ فِيْهِ يَا مُفَرِّجَ كَرْبِ الْخَلَآئِقِ اَجْمَعِيْنَ O وَنَجِّنَا مِنَ الْهَمِّ وَالْغَمِّ يَا مُنْجِىَ الْمُؤْمِنِيْنَ O وَارْحَمْنَا بِرَحْمَتِكَ يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ O اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ (ثلثاً) اَنْ تَفْتَحَ لِىْ مِنْ سَآئِرِ الطُّرُقِ وَالْاَبْوَابِ اِلٰى اِسْمِكَ الْقَدِيْمِ وَتُيَسِّرَ لِىْ بِهٖ كُلَّ عِلْمٍ وَاَمْرٍ عَسِيْرٍ وَسَهِّلْ لِىْ بِهٖ كُلَّ اَمْرٍ يَسِيْرٍ O وَتُقَرِّبَ بِهٖ كُلَّ اَمْرٍ صَعْبٍ بَعِيْدٍ O وَتُسَخِّرَ لِىْ بِهِ الْوُجُوْدَ يَا اَللّٰهُ (ثلثاً) مَكِّنِّىْ مِنَ التَّفَرُّجِ فِىْ سَعَةِ مُلْكِكَ وَمَلَكُوْتِكَ

